# کیا ہمارا آئین اسلامی ہے؟

آئین پاکستان کا قرآن وحدیث کی روشنی میں تحقیقی جائزہ
اور متبادل اسلامی آئین کا نمونہ

شیخ الحدیث
حضرت مولانا نور الہادی صاحب دامت برکاتہم

کیا ہمارا آئین اسلامی ہے؟

شیخ الحدیث
حضرت مولانا نور الہادی صاحب دامت برکاتہم

کیا ہمارا آئین اسلامی ہے؟

شیخ الحدیث
حضرت مولانا نور الہادی دامت برکاتہم

# کیا ہمارا آئین اسلامی ہے؟

آئین پاکستان کا قرآن وحدیث کی روشنی میں تحقیقی جائزہ
اور متبادل اسلامی آئین کا نمونہ

شیخ الحدیث
حضرت مولانا نورالہدیٰ صاحب دامت برکاتہم

نام کتاب: کیا ہمارا آئین اسلامی ہے؟

مولف: شیخ الحدیث مولانا نورالہدیٰ صاحب دامت برکاتہم

تعداد: پانچ سو

تاریخ اشاعت: جون ۲۰۱۱ء

ناشر: مکتبہ ربانیہ




# فہرست مضامین

# پیش لفظ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**الحمدللہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی رسولہ محمد وعلی آلہ وصحبہ اجمعین.**

یہ کتاب دوحصوں پر مشتمل ہے، حصہ اول کے آغاز سے قبل چند امور ذہن میں رکھنے ضروری ہے۔

دورجدید کی مملکتیں اوران کے نظام ہائے حکومت بالعموم کوئی نہ کوئی دستوروآئین رکھتے ہیں خواہ پارلیمانی نظام ہو یا صدارتی، حتی کہ مارشل لاء بھی کہ جس میں بظاہر آئین یااس کی بعض شقیں معطل ہوتی ہیں آئین کو بالکلیہ ختم نہیں کرتا۔

موجودہ دور میں آئین کو بڑی اہمیت دی جاتی ہے بالخصوص پاکستان میں، بات بات پراس کے حوالے دیئے جاتے ہیں حکومتیں آئین پر عملدرآمد نہ کرنے کے حوالہ سے مطعون کی جاتی ہیں اسے ایک مقدس آسمانی صحیفہ سے زیادہ تقدس دیا جاتا ہے اس کی کسی ایک شق کی خلاف ورزی پر بھی کیا صحافی، کیا سیاستدان، کیا عدلیہ اور کیا پارٹیاں سب ہی بیک زبان چیخ اٹھتے ہیں۔ قرآن کریم کے کئی کئی احکام پاؤں تلے روند دیئے جائیں پرواہ نہیں مگر خبردار جو آئین کی کسی شق کی بھی خلاف ورزی ہو قلم سے لیکر ترازو تک سب حرکت میں آجاتے ہیں ایک شور بپا ہوجاتا ہے۔

دورقدیم کی سلطنتیں اور حکومتیں آئین نامی کسی چیز سے آشنا نہ تھیں سوائے مشہور زمانہ ستمگر چنگیز خان کے کہ جس نے ''یاسق'' نامی آئین تشکیل دیا تھا اس کی اوراس کی اولاد کی حکومت ''آئینی'' ہونے کے باوجود ظلم وستم میں ایک ضرب المثل بن چکی ہے۔ حتی کہ خلفائے راشدین بلکہ بذات خود نبی

کریم ﷺ کی حکومت آئین نامی شی سے نا آشنا رہی۔

ان سے پہلے حضرت سیدنا یوسف، سیدنا داود سیدنا سلیمان اور حضرت طالوت علیہم السلام کی حکومتیں بھی آئین نامی کسی صحیفہ کے وجود سے خالی رہیں، خلافت بنوامیہ و بنوعباس میں بھی آئین کا نام ونشان نہیں ملتا۔

دراصل مسلمانوں نے قرآن کریم اور سنت نبویہ کے بعد کسی آئین کی خلافت ہی محسوس نہ کی۔ اوران تمام حکومتوں میں کبھی عوام کے بنیادی حقوق کو کوئی خطرہ درپیش نہیں ہوا شاذ و نادر واقعات کے علاوہ عوام کی جان مال عزت وآبرو محفوظ رہتے اوران شاذ و نادر واقعات کا بھی فوری نوٹس لیا جاتا انصاف سستا بلا امتیاز، بروقت اور ہر جگہ میسر تھا مگر جب سے دنیا میں آئین نظام حکومت کا جز بنا ہے اگر چہ اسے مملکت اور عوام کے درمیان کیا ہوا عوام کے حقوق کا ایک محافظ معاہدہ سمجھا جاتا ہے مگر ہمیشہ سے اس کی ایک بے جان لاش سے زیادہ کی حیثیت نہیں رہی۔

تاہم رسمی طور ن پر کسی ملک کی حیثیت بتاتا ہے کہ ملک جمہوری ہے، پارلیمانی یا صدارتی وغیرہ وغیرہ۔ مسلم ممالک میں بھی کئی ایسے ہیں جہاں آئین تشکیل دیئے گئے مگر وہ آئین ان کے قومی مزاج سے ہم آہنگ نہ تھے عوام مسلمان مگر ان کے آئین تشکیل کرنے والے اسلام سے لاعلم ہونے کی وجہ سے آئین کے دفعات اسلام سے متصادم ہوتے۔

مثلاً ہمارے ملک پاکستان کی تشکیل کے بعد کئی مرتبہ آئین سازی کا عمل دہرایا گیا مگر کوئی بھی آئین سوفیصد اسلامی احکام کا آئینہ دار نہ بن سکا۔

۱۹۷۳ء کا آئین جس کے بارے میں بہت شوروغوغا رہا کہ یہ واحد متفقہ اسلامی آئین ہے قرآن وسنت سے متصادم تمام قوانین کے خاتمہ کا ضامن ہے۔

مگر جب اس کا باریک بینی سے جائزہ لیا گیا جیسا کہ آپ کے ہاتھوں میں موجود کتاب میں لیا گیا ہے تو اس کی اصل حقیقت واضح ہوئی کہ یہ محض ایک فریب نظر کے سوا کچھ نہیں۔

تعجب تو یہ ہے کہ یہ کفریہ آئین چوٹی کے اکابر علماء کی تصدیق وتصویب سے کیسے بنا؟



یہ آئین ججوں اور وکلاء کے علاوہ سب کی سمجھ سے بالاتر ہے، اگر حضرت مولانا مفتی جسٹس تقی عثمانی صاحب دامت برکاتہم اس آئین میں غور وفکر کر لیتے تو اس کے اسلامی یا غیر اسلامی ہونے کو طشت ازبام کر سکتے تھے مگر شاید یا تو ان کو مطالعہ کی فرصت نہیں ملی یا پھر ان کا اس طرف خیال نہیں گیا حالانکہ اس آئین سے انکا تعلق بلاواسطہ نہ سہی بالواسطہ گہرا تعلق رہا کیونکہ اسلامی شرعی عدالت میں ایک عرصہ تک جج رہے، اس آئین میں جتنی وزارت اسلام کے حوالہ سے ہیں وہ سب کی سب مکروفریب اور دھوکہ پر مبنی ہیں قارئین میری اس بات پر ہرگز حیران نہ ہوں ان شاء اللہ انہیں اس کتاب کے مطالعہ سے پتہ چل جائیگا۔

حیرت بالائے حیرت یہ ہے کہ ۱۹۷۳ء کے آئین کو بڑے بڑے اکابر وزعماء اوران کی پیروی میں عوام آج تک اسلامی دستور سمجھتے رہے حالانکہ اس کی دفعات اور شقیں نہ تو اسلام کے اصول کے مطابق ہیں نہ احکام ومزاج کے۔ آپ کے ہاتھ میں موجود یہ کتاب امت مسلمہ کے لئے ایک الہامی تحفہ سے کم نہیں۔

کتاب کی ترتیب میں انتہائی احتیاط سے کام لیا گیا ہے۔

اگر کسی چیز کا رد ہے تو دلائل قاہرہ اور حجج باہرہ سے، جن سے موجودہ آئین کا اصلی چہرہ اور حقیقی ماہیت دنیا کے سامنے عیاں ہوجاتی ہے اور ہمارے حکمرانوں، قانون سازوں، سیاستدانوں، اور بیشتر اسمبلی ممبران کا قوم کو اس آئین کے اسلامی دستور باور کرانے کی حقیقت روز روشن کی طرح واضح ہوجاتی ہے۔

رب ذوالجلال سے دعا ہے کہ اس کتاب کو ہم پوری امت کے لئے نافع اور باعث شعور، اور ہم سب کے لئے ذریعہ اور وسیلہ رضائے الٰہی بنائے۔

شمس الہدیٰ جہاراخیل

۲۷ ربیع الاول ۱۴۳۲ھ

2011.3.3ء

## حرف آغاز

پاکستان اور پاکستان کے آئین کے متعلق کروڑوں اہل وطن کی خوش فہمی ، اور اس کے اسلامی ہونے کے یقین ہونے کی وجوہات:۔

(۱) ہماری دینی و مذہبی، سیاسی جماعتوں کے قائدین کا اس کو اسلامی آئین کہنا، اسی لئے اس کو اسلامی بنانے کے لئے کوئی جماعت تحریک نہیں چلاتی۔

(۲) یہی جماعتیں اس آئین کا تحفظ بھی کرتی ہیں، مثلاً ہمارے مذہبی قائدین فرمایا کرتے ہیں کہ حکومت یا کسی اور کا یہ اقدام آئین کے خلاف ہے، ہم ایسا نہیں کرنے دینگے، ملکی آئین کی حفاظت ہمارا فرض ہے۔

(۳) عوام کا یہ خیال، کہ ملکی نظام اس آئین کے مطابق چل رہا ہے اور صحیح چل رہا ہے، اور اس میں جو خرابیاں ہیں وہ ان کو نظر نہیں آتی جہالت یا پھر معاشی اور دیگر گوناگوں الجھنوں میں مبتلا ہونے کی وجہ سے۔

(۴) اہل علم کی غفلت ولا پرواہی کی وجہ سے یہ حضرات نہ اس آئین کا مطالعہ کرتے ہیں، اور نہ ہی اس میں غور و حوض۔

(۵) اس ملک اور اس کے آئین کے اسلامی بنانے میں سب سے بڑی رکاوٹ بیرونی کفریہ قوتیں ہیں، اور ہمارے حکمران اور سیاست دان سب کے سب ان کفریہ بیرونی طاقتوں کے سامنے جھکنے اور بکنے کو نہ عیب سمجھتے ہیں اور نہ ہی بے غیرتی، ہماری دینی مذہبی سیاسی جماعتوں کا چونسٹھ سال سے ایک ہی تحریکی ناکام طریقہ کار ہے جس کی چند صورتیں ہیں:۔

(۱) اپنے اپنے اجلاسوں میں قرارداد پاس کروانا (۲) پریس کانفرنسیں کرنا



(۳) انٹرویو دینا (۴) مظاہرہ کرنا (۵) احتجاجی جلوس نکالنا (۶) احتجاجی جلسے کرنا (۷) دھرنا دینا (۸) لانگ مارچ (۹) ہڑتالیں کروانا (۱۰) سوشل بائیکاٹ کرنا (۱۱) استقبالیہ، دعوتیں، افطار پارٹیاں، عید ملن پارٹیاں، عشائیہ، ظہرانہ وغیرہ، یہ سب طریقہ اغیار سے لئے گئے ہیں۔

اس ناکام طریقہ کار کے ذریعہ یہ جماعتیں تو آئین پاکستان کو اسلامی آئین بنانے میں کامیاب نہیں ہوسکی تو اس ملک کو اسلامی مملکت بنانا اور اس میں اسلامی نظام قائم و نافذ کرنا تو ممکن ہی نہیں ہے۔ (ایں خیال است محال است جنون)۔

ان قائدین کی خدمت میں اگر کوئی یہ گذارش کرے کہ یہ طریقہ ناکام ہے کوئی اور طریقہ اختیار کرنا چاہئے اس آئین کو اسلامی آئین بنانے کے لئے اور اس ملک کو اسلامی مملکت بنانے کے لئے اور اس میں اسلامی نظام قائم و نافذ کرنے کے لئے تو ان جماعتوں کے قائدین جواباً فرماتے ہیں کہ ہماری جدوجہد پرامن ہے اور اس کا یہی طریقہ ہے ہمارے قائدین چونسٹھ سالہ ناکامی کا تجربہ نظرانداز فرما دیتے ہیں، مندرجہ ذیل چند سطور میں ہم یہ عرض کریں گے کہ اسلام اور اسلامیات کا نظام کبھی بھی پرامن طریقہ سے قائم ہوا اور نہ نافذ، بلکہ تجربہ شاہد ہے کہ کفر اور کفریات کا نظام پرامن طریقہ سے قائم و نافذ ہوسکتا ہے اس کی دلیل کے طور پہ ہم مناسب سمجھتے ہیں کہ حافظ محمد احمد صاحب کا ایک مضمون کچھ اختصار کے ساتھ ناظرین کے سامنے پیش کیا جائے اور وہ یہ ہے:۔

حافظ صاحب فرماتے ہے کہ مغربی تہذیب سب سے پہلے نگاہ پر حملہ آور ہوتی ہے نگاہ آوارہ ہوجائے تو انسان جنسی آورگی میں مبتلا ہوکر شرف انسانیت سے گر جاتا ہے اور حیوانوں سے بھی بدتر ہوجاتا ہے مغربی تہذیب جو کہ آزادی کے نام پر ذہنی آوارگی جنعی آوارگی پر منتج ہوتی ہے مغرب جس رنگ میں خود رنگا ہوا ہے عالم اسلام کو اسی رنگ میں رنگنا اس نے اپنا فریضہ ٹھہرالیا ہے وہ جانتا ہے کہ اپنی
• سازشوں کو پایہ تکمیل تک پہنچانے کے لئے مسلمانوں کو سب سے پہلے ایمان سے محروم کرنا ضروری ہے، ایمان سے محرومی کی سب سے پہلی سیڑہی نگاہ کی ناپاکی ہے، نگاہ ناپاک ہوجائے تو اگلے مرحلے آسان ہوجاتے ہیں۔

یہ ہے مغرب کی اخلاقی معراج اور ظاہر ہے کہ مسلم معاشروں کو بھی اسی رنگ میں رنگنا چاہتا ہے، ہم جس چیز کو فحاشی، عریانی، زنا سے تعبیر کرتے ہیں اسے جدید دور کی زبان میں ثقافت اور کلچر سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

مغرب کے مادر پدر آزاد کلچر کو فروغ دینے اور معاشرے کو جنس زدہ بنانے میں مندرجہ ذیل ذرائع قابل ذکر ہیں۔

(۱) ریڈیو (۲) ٹی وی، کیبل، چینلز (۳) اخبار ، رسائل ، ڈائجسٹ (۴) سیکس سے بھرپور کتابیں، ناول، افسانے (۵) ننگی تصویروں پر مبنی اشتہارات ، سائن بورڈز (۶) موبائیل فون ، مختلف موبائیل کمپنیوں کے سستے پیکج (۷) ٹی وی ڈرامے، اور اسٹیج ڈرامے (۸) نغمہ یعنی گانے (۹) فلم (۱۰) سیکولر تعلیم، مخلوط تعلیم، مخلوط تعلیمی ادارے (۱۱) انٹرنیٹ، کمپیوٹر۔

یہ تمام ایسے ذرائع ہیں جن سے ہمارے معاشرے کے ہر فرد کا کسی نہ کسی طور سے واسطہ پڑتا ہے، آپ راہ چل رہے ہیں اچانک ایک بے ہودہ سائن بورڈ آپ کی نگاہوں کے سامنے آجاتا ہے، آپ نگاہیں پھیر لیتے ہیں مگر تھوڑا آگے چلتے ہیں تو ایک اور سائن بورڈ پہلے سے زیادہ فحش تصویر کے ساتھ آموجود ہوتا ہے، ذرا آگے چلتے ہیں تو ویسا ہی منظر ہوتا ہے اس طرح دن میں دسیوں مرتبہ ایسے مناظر سامنے آتے ہیں اور کہیں نہ کہیں آپ نظر بھر کر ان تصویروں کو ضرور دیکھ لیتے ہیں۔ یہی موقعہ ہوتا ہے جب شیطان کو اپنا کام دکھانے کا موقعہ مل جاتا ہے۔

فی زمانہ کمپیوٹر اور انٹرنیٹ سب سے بدترین آلات ہیں ۔ جو انسان کو اپنے جال میں پھنسائے بغیر نہیں رہتے۔ بڑے بڑے پارساؤں کو اس حمام میں ننگا دیکھا گیا ہے اس لئے کہ یہ بظاہر سب سے محفوظ آلہ ہے جو انسان کی دسترس میں ہوتا ہے اور اکثر اوقات کوئی دوسرا دیکھنے والا نہیں ہوتا، ایسے میں شیطان اکساتا ہے اور انٹرنیٹ کے سمندر میں موجود فحش سائیٹس کھولنے پر مجبور کرتا ہے یہی سے تباہی کا آغاز ہوتا ہے اس لئے کہ ان سائیٹس پر انسان وہ سب کچھ بہت آسانی سے دیکھ لیتا ہے جس کا وہ ایک پاکیزہ معاشرے میں تصور بھی نہیں کرسکتا تھا، اور نہ ہی اس کا دین واخلاق اس کی اجازت



دیتے ہیں ۔ مغرب کی طرف سے مدارس دینیہ میں کمپیوٹر کی تعلیم عام کرنے کا دباؤ اور واویلا اسی لئے بہت زیادہ رہتا ہے کہ وہ جانتا ہے۔ اس ذریعہ سے امت کے صالح طبقے کو پھسلانا نہایت آسان ہے، آپ جانتے ہیں کہ دل اور نگاہ ناپاک ہوجائیں تو علوم نبوت کی ترسیل قلوب تک ناممکن ہوجاتی ہے۔

انسان الفاظ تو پڑھ لیتا ہے لیکن علوم نبوت کی حقیقت دل میں نہیں اترتی ۔ کاش کہ وفاق المدارس العربیہ کے ارباب اختیار اس حقیقت کو جان لیں اور مدارس کو کمپیوٹر زدہ کرنے کے بجائے کمپیوٹروں سے پاک کرنے کی سعی فرمائیں۔

مسلم معاشرے کو فحاشی وعریانی میں مبتلا کرنے کے مختلف ذرائع ان کے علاوہ اور بھی ہیں مثلاً:۔

(۱) بیوٹی پارلرز۔

ذرائع ابلاغ نے ہر عورت کے ذہن میں بٹھادیا ہے کہ وہ بھدی ہے کالی ہے جب تک بیوٹی پارلر کا رخ نہیں کرے گی وہ قبول صورت نہیں ہوسکتی خوبصورتی کا اتنا پروپیگنڈہ کیا گیا کہ آج بڑے بڑے دینی گھرانوں کی عورتیں بھی بیوٹی پارلرز کا رخ کرتی نظر آتی ہیں۔ بظاہر بیوٹی پارلرز خوبصورتی آرائش وزیبائش کے مرکز ہیں، مگر درپردہ زنا کے اڈے ہیں۔ اکثر بڑے نامور بیوٹی پارلرز میں مرد ورکر ہوتے ہیں جن کے مضبوط ہاتھوں کے ذریعے عورتیں فیشل، فیس مساج، باڈی مساج کے عمل سے گذرتی ہیں۔ ان پارلرز میں ایسی کاسمیٹکس استعمال کی جاتی ہیں جو حرام لعینہ کے درجے میں ہوتی ہیں۔ بیوٹی پارلرز مسلمان عورتوں کو غیر معمولی طور پر متاثر کررہے ہیں اور انہیں اسلام سے بیگانہ کررہے ہیں۔

(۲) ملبوسات کلچر:۔

معاشرے کو جنسی بنانے کا ایک نہایت مؤثر اور اہم ذریعہ ملبوسات ہیں۔ لباس انسان کی شخصیت کا آئینہ دار ہوتا ہے۔ حیاووقار اس سے وابستہ ہے لیکن مسلمان عورتوں کو ایمان سے محروم کرنے اور مردوں کا مرکز نگاہ بنانے کے لئے اس ذریعے سے زوردار کوششوں کا آغاز بچپن سے ہی کردیا جاتا ہے۔ چھوٹی معصوم بچیوں سے لے کر دس گیارہ سال کی بچیوں کے ریڈی میڈ ملبوسات ایسے ہوتے ہیں

جوشریف انسان کی نگاہیں جھکادینے کے لئے کافی ہوتے ہیں، اس سلسلے میں مختلف تقریبات منعقد کی جاتی ہیں۔ فیشن شوز منعقد کئے جاتے ہیں، جہاں نیم عریاں نوجوان عورتیں بے ہنگم لباس پہن کر مردوزن کے سامنے کیٹ واک (بلی کی چال) کرتی ہیں۔ بعد میں ان کی تصاویر اخبارات اور رسائل وجرائد میں شائع کی جاتی ہیں۔

**(۳) کلچرل شوز کاانعقاد:۔**

مردوزن کو آپس کے کھلے اختلاط کا موقع فراہم کرنے کے لئے کلچرل شوز بھی منعقد کئے جاتے ہیں جہاں ڈرامے، گانے، فحش لطائف پرمبنی پیش کئے جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ کلچرل شوز میں نوآموز لڑکے لڑکیوں کو بھی دعوت دی جاتی ہے، تاکہ وہ اپنی بے باکی کا مظاہرہ کرسکیں۔ اس طرح کے پروگراموں میں ہرلڑکے لڑکی کو اجازت ہوتی ہے کہ وہ حصہ لے سکے۔ اس طرح کے پروگراموں کے انعقاد کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ نوجوان طبقہ گناہ کے احساس سے عاری ہوجائے، اور حرام امور کو اپنی زندگی کا لازمی حصہ سمجھ کر قبول کرلے۔

**(۴) جنسی تعلیم:۔**

مسلم معاشرے کو بے راہ روکرنے اور اسے دین واخلاق اور حیاء وشرم سے بے گانہ کرنے کا ایک طریقہ جنسی تعلیم کا بھی ہے، پاکستان کے بڑے شہروں کے بعض نجی تعلیمی اداروں میں اس کا آغاز کیاجاچکا ہے، اس تعلیم کا مقصد کسی خیر کی اشاعت نہیں بلکہ مخلوط تعلیمی نظام میں لڑکے لڑکی کا تعلق قائم ہوجاتا ہے، اور بسااوقات اپنی ناتجربہ کاری کے باعث والدین کی بدنامی کا سبب بنتے ہیں، اس کے سدباب کے لئے انہیں محفوظ جنسی تعلقات کے طریقے بتائے جاتے ہیں۔

**(۵) شراب خانے:۔**

شراب ام الخبائث ہے، مسلمانوں کا اونچا طبقہ جس کا حکمرانوں اور سرمایہ داروں سے تعلق ہوتا ہے، تقریباً اس کا رسیا ہے لیکن عوامی سطح پر، پہلے اس سلسلے میں سرگرمی نہیں تھی، عیسائی بستیوں میں



اکادکا شراب خانے ہوتے تھے، لیکن اب مڈل کلاس محلوں میں بھی شراب خانے کھل رہے ہیں۔

**(۶) موبائیل فون کا کلچر:۔**

جب سے موبائیل فون آیا ہے شیطانی قوتوں کو مسلم معاشرے میں نقب لگانے کا آسان موقعہ فراہم ہوا ہے، اس موبائیل فون نے کتنے ہی گھرانوں کو اجاڑ دیا ہے اور یہ کتنی ہی پاک دامن بھولی بھالی بچیوں کی عصمت کو تارتار کرچکا ہے، موبائیل کمپنیوں کے لیٹ نائٹ پیکجز اس سلسلے میں نہایت مہلک ثابت ہوئے ہیں۔ اس کے بھیانک نتائج کا اندازہ اس سے لگائیے کہ ایک مرتبہ پنجاب اسمبلی کی ایک خاتون رکن اسمبلی نے موبائیل کمپنیوں کے سستے پیکجز کے نتائج پر گفتگو کرتے ہوئے سرکاری سطح پر پابندی لگانے کا مطالبہ کیا، موبائیل فون نے بدمعاش اور شیطان صفت لوگوں کو نہایت شریف گھرانوں کی بچیوں تک رسائی کا آسان موقعہ فراہم کیا ہے، موبائیل فون پر جب کوئی درندہ بھولی بھالی بچی کو سہانے خواب دکھا کر ورغلاتا ہے، تو اسے اپنے ہدف تک پہنچنے میں دیر نہیں لگتی۔

**(۷) ٹی وی کیا پیش کرتا ہے؟**

پچھلی سطور میں جتنے بھی امور ذکر کئے گئے، ان سب کا استاذ اگر ٹی وی کو کہا جائے تو بے جانہ ہوگا بلکہ جس طرح شراب ام الخبائث ہے اسی طرح ٹی وی ابوالمعاصی ہے، ٹی وی انسان کے اخلاق وکردار کو بگاڑنے اور جنسی بے راہ روی میں مبتلا کرنے میں اہم کردار ادا کررہا ہے، ٹی وی پر فحش ڈرامے، گانے بجانے کے پروگرام، ٹی وی پر آنے والے ٹاک شوز، مباحثے، کیسے رذیل مخلوق کا نمونہ پیش کرتے ہیں، ٹی وی کی اسکرین پر آنے والی مختصر لباس میں عریاں عورتیں، ڈراموں میں ذومعنی جملے فحش لطائف، گندے اور گھٹیا کردار، نوجوان نسل کو تباہ کررہے ہیں، مختلف ٹاک شوز میں ہونے والے بحث ومباحثے نے تہذیب واخلاق کا جنازہ نکال دیا ہے، بعض اینکر پرسن دین ومذہب کے بارے میں ایسے سوالات اٹھائے ہیں جن کا مقصد سوائے ناظرین کے دلوں میں شکوک وشبہات پھیلانے اور انہیں ارتداد کی طرف مائل کرنے کے اور کچھ نہیں ہوتا۔

**ریڈیو نے معاشرے کو کیا دیا؟**

جب ٹی وی نہیں تھا یا ٹی وی عام نہیں ہوا تھا، تو ریڈیو نہایت قیمتی آلہ شمار کیا جاتا تھا، ریڈیو کو باطل قوتوں نے اپنے پروپیگنڈے کے لئے خوب استعمال کیا، ریڈیو کے ذریعے خبریں معلوم کرنا ایک جزوی فائدہ ہے، لیکن چوبیس گھنٹے کے دورانیہ کا جائزہ لیا جائے۔

تو ریڈیو فحاشی پھیلانے کا ایک زبردست آلہ ہے، پچھلے کئی سالوں سے ایف ایم ریڈیو چینلز نے معاشرے کو تباہ کرنے میں جو کردار ادا کیا ہے، وہ کسی سے مخفی نہیں، بعض ریڈیو چینلز اسلامی پروگراموں کا تڑکا لگا کر اپنے آپ کو اسلام پسند کہلانے کی ناکام کوشش کرتے ہیں مگر دن بھر کے شیڈول میں گانوں کا تناسب زیادہ ہوتا ہے فون کالرز جن میں زیادہ تر لڑکیاں ہوتی ہیں اور ریڈیو میزبان سے جس قسم کی گپ شپ کرتی ہیں اسے محض سننے کے لئے حوصلہ چاہئے، خصوصاً لیٹ نائٹ گفتگو میں تو اخلاق وشرم کی تمام حدیں پار کردی جاتی ہیں، اور محسوس ہوتا ہے کہ شیطان ننگا ناچ رہا ہے۔

مذکورہ بالا کفر وکفریات اور گمراہیاں نہایت ہی امن وسکون کے ساتھ بلا کسی مزاحمت وتصادم کے دنیا کے ہر شخص کے دل ودماغ تک پہنچائے گئے اور ان کفریات اور گمراہیوں کے ذرائع ووسائل کے ایجاد واشاعت میں کسی قسم کی رکاوٹ پیش نہیں آئی لیکن کسی ملک میں اسلامی نظام کا قیام ونفاذ مذکورہ بالا اور پرامن طریقہ سے ناممکن ہے، جس کا چونسٹھ سالہ طویل المدت تجربہ شاہد عدل ہے البتہ اس کے لئے دو شرائط ہیں ان کو ملحوظ رکھ کر کامیابی حاصل کی جاسکتی ہے۔

(۱) یہ جماعتیں اپنا جمہوری پرامن طریقہ تبدیل کر کے اپنے اساسی اور بنیادی مقاصد کے لئے تحریک شروع کردیں۔

(۲) ادنیٰ کارکن سے لیکر مرکزی قیادت تک اخلاص کے ساتھ اسلامی نظام کے قیام ونفاذ اور اس ملک کو اسلامی مملکت بنانے اور اس ملک کے آئین کو اسلامی آئین بنانے کی تحریک عبادت سمجھ کر شروع کردیں، آج تک دیکھنے میں یہی آیا ہے کہ سیاسی جماعتوں کے کارکن آپس میں گروپ بندی اختلافات اور بغض وحسد اور کینہ میں مبتلا ہوکر ایک دوسرے کی غیبت ایک دوسرے کے خلاف پروپیگنڈے اور دیگر ناگفتہ بہ حالات میں مبتلا اور مصروف رہتے ہیں یہ اختلافات کبھی عہدوں کی وجہ



سے کبھی چندوں کی بنیاد پر کبھی مرکزی قیادت سے تعلقات اور کبھی بیرونی شہرت کی وجوہات پر ہوتے ہیں، اگر یہ کارکن ان تحریکات کو دینی تحریک اور اسلامی نظام کے قیام ونفاذ کی نیت سے عبادت سمجھ کر چلاتے تو ان میں یہ جھگڑے اور ریاکاری ومکاری اور ملمعہ سازیاں نہ ہوتی اور نہ تصویر کشی کے خواہش مند ہوتے مذکورہ بالا طریقہ سے اس ناکام طریقہ کار کا ایک نقصان یہ ہے کہ ان کے کارکن وقائدین اپنی جیب سے یا لوگوں سے چندہ جمع کر کے ان چونسٹھ سالوں میں اربوں روپے ضائع کرچکے ہیں لیکن فائدہ صفر ہے، کیا ان رقومات کے متعلق اللہ جل شانہ قیامت میں سوال نہیں فرمائینگے؟ ضرور!

۱۹۷۳ء کے آئین کے مطالعہ سے یہی اندازہ ہوتا ہے کہ اس کو مکمل سمجھنا صرف جج حضرات اور اعلیٰ عدالتوں کے چوٹی کے وکلاء کا ہی کام ہے لیکن ان کا مطالعہ آئین کی دفعات کی روشنی میں کیسوں اور مقدمات کے فیصلوں تک محدود رہتا ہے قرآن وحدیث کی روشنی میں اور احکام شرعیہ کے ساتھ موازنہ اور یہ فیصلہ کرنا کہ یہ آئین اسلامی ہے یا نہیں؟ یہ ان حضرات کی بس میں نہیں ہے اور نہ ہی ان کے فرض منصبی میں شامل ہے، بلکہ یہ کام دینی جماعتوں کے قائدین اور اس ملک کے جید علماء کا ہی کام ہے، ان کو چاہئے کہ قرآن وحدیث کے ساتھ اس آئین کا موازنہ اور اس کی تطبیق، نصوص کے ساتھ کر کے فیصلہ فرمائیں کہ یہ آئین اسلامی ہے یا غیر اسلامی!۔

اس آئین کے اسلامی ہونے نہ ہونے کی تحقیق پاکستان کے ایک عالم دین مشہور محقق تقی عثمانی مدظلہ العالی کا کام تھا اور وہ اس کی خوب تحقیق کرسکتے تھے اور ان کا واسطہ بھی اس آئین سے کچھ نہ کچھ تھا، کیونکہ وہ اسلامی شرعی عدالت کے چیف جسٹس کافی عرصہ تک رہ چکے ہے، لیکن پتہ نہیں انہوں نے اس آئین پر غور کیوں نہیں کیا، یا تو اس لئے کہ وہ عدیم الفرصت تھے اور یا اس طرف انہوں نے توجہ نہیں فرمائی۔ واللہ اعلم، ان کے علاوہ کوئی اور ایسا شخص ہمارے علم میں نہیں ہے کہ پاکستان کے آئین کو صحیح سمجھ سکے اور اس کے اسلامی اور غیر اسلامی ہونے کا فیصلہ کرسکے۔

اب اخیر میں ہم اپنے مذہبی جماعتوں کے قائدین وعمائدین کی خدمت میں نہایت ہی عاجزانہ گذارش کرتے ہیں کہ سرزمین پاکستان جس کو قریباً چونسٹھ سال ہوچکے ہیں لاکھوں مسلمانوں کی

قربانیوں کے عوض حاصل کیا گیا تھا کہ اسے اسلام کا قلعہ بنایا جائیگا لیکن آج تک نہ صرف اسلام اور نظام خلافت کے قیام اور نفاذ شریعت سے محروم ہے بلکہ دین اسلام اور نفاذ شریعت کے خلاف برسرپیکار ہے آج پوری ریاست پاکستان مجاہدین عالم کے خلاف طاغوت اکبر امریکہ کی فرنٹ لائن اتحادی ہے۔ وہ چیز جس کو آج اسلامی تشخص کا نام دیا جارہا ہے سوائے مکروفریب کے اور کچھ نہیں وہ ریاست جس کو واحد اسلامی ریاست کہا جاتا ہے، ان ہی بنیادوں پر قائم ہے جو مغربی تصور ریاست کی فراہم کردہ ہیں، اور اس کا دستور خود اسلام سے متصادم اور نفاذ شریعت کی راہ میں حائل ہے، ہمارے قائدین اور اس ملک کے بسنے والے علماء بالخصوص اپنا طریقہ کار تبدیل کر کے اس آئین کو اسلامی بنانے اور اس ملک میں نظام خلافت اور اسلامی نظام قائم کرنے کے لئے متحد ہو کر کوشش شروع کردے تو کامیابی سو فیصد ممکن ہے ،اللہ آپ کا دنیا و آخرت میں حامی و ناصر ہو۔

اب میں اس کتاب کے متعلق دو، چار گذارشات پیش کرنا چاہوں گا:۔

(۱) یہ کتاب ڈاکٹر ایمن الظواہری حفظہ اللہ اور مسجد نبوی کے اور جامعہ اسلامیہ کے مدرس اور مشہور مفسر ابوبکر جابر الجزائری کی تحقیقات پر مبنی ہیں،

(۲) بندہ نے ان ہی حضرات کی تحقیقات کی روشنی میں الدستور الاسلامی کے نام سے ایک آئینی کتاب مرتب کی ہے، یہ کتاب عربی میں ہے، لیکن دستور پاکستان پر تنقیدی جائزہ کے بعد اس کا اردو ترجمہ شامل کیا گیا ہے، ترجمہ میں کچھ غلطیاں اور کچھ عبارات کا سقم یقیناً نظر آئیگا لیکن اصل مقصد کو مدنظر رکھنا چاہئے نہ کہ اس کے الفاظ اور عبارات کو۔

(۳) اس آئینی کتاب کے متعلق بندہ کا دعوی یہ نہیں ہے کہ یہ مکمل اسلامی آئین ہے لیکن اس کے اندر جتنی دفعات درج کئے گئے ہے الحمدللہ وہ سب کے سب دفعات اسلامی ہیں اور اسلامی آئین مرتب کرنے والوں کے لئے ایک نمونہ ضرور ہیں۔

(۴) یہ تنقیدی کتاب ایک مقدمہ تین ابواب اور اختتامیہ پر مشتمل ہیں اور اس کتاب کے تمام مصادر و مراجع بھی ساتھ ساتھ درج کئے گئے ہیں تا کہ اس کتاب کے مطالعہ کرنے والوں کے لئے



آسانی ہو، اور کتاب مستند ہو جائیں، وللہ الحمد۔

## تنبیہ

ہماری اس تحریر و تحقیق کا تعلق صرف ان دفعات سے ہے جن کا تعلق احکام قضائیہ اور قانون سے ہے ، باقی رہی وہ دفعات جن کا تعلق انتظامی امور مملکت سے ہے، ان کی طرف نہ ہم نے کوئی تعارض کیا اور نہ اس کی ضرورت ہے، کیونکہ وہ تو ہمیشہ بدلتی رہتی ہے، ترمیمات کے ذریعہ سے موقعہ اور محل اور حالات کے تقاضوں کے پیش نظر۔

اللّٰهم أرنا الحق حقاً وارزقنا اتباعه وأرنا الباطل باطلاً وارزقنا اجتنابه اللّٰهم أرنا الأشياء كما هي!

## آغاز مقصد

اب ہم مشہور محقق قائد مجاہدین شیخ ایمن الظواہری حفظہ اللہ کی کتاب ''سپیدۂ سحر اور ٹمٹماتا چراغ'' کی مکمل عبارت اقتباساً ناظرین کے سامنے پیش کر رہے ہیں:۔

## مسئلہ محض حکمران طبقے کا ہے.......... یا دستور اور ریاست بھی غیر اسلامی ہے؟

اس مطالعے کے نتیجے میں مجھے اپنے مذکورہ بالا سوالوں کا جواب بھی مل گیا۔ میں پوری بصیرت کے ساتھ اس نتیجے پر پہنچا کہ پاکستان ایک غیر اسلامی مملکت ہے اور اس کا دستور بھی غیر اسلامی ہے، بلکہ اسلامی شریعت کے ساتھ کئی اساسی اور خطرناک تناقضات پر مبنی ہے۔ نیز مجھ پر یہ بھی واضح ہوا کہ پاکستانی دستور بھی اسی مغربی ذہنیت کی پیداوار ہے جو عوام کی حکمرانی اور عوام کے حق قانون سازی کے نظریے پر یقین رکھتی ہے، اور بلاشبہ یہ نظریہ اسلام کے عطا کردہ عقیدے سے صراحتاً متصادم ہے۔

## ''قومی ریاست'' کا مغربی تصور

مغرب کا سیاسی نظام ''وطنی و قومی ریاست'' (nation-state) کے نظریے پر قائم ہے،

اوراس نظریئے پر قائم ہونے والی ریاست کی تمام تر دوڑ دھوپ کامحور اپنے وطن میں بسنے والی قوم کے مفادات کاتحفظ اوراس کے لیے زیادہ سے زیادہ دنیاوی فوائد ومنافع کاحصول ہوتا ہے۔ یہ وطنی ریاست عوامی اکثریت کی رائے کے سواکسی اصول وعقیدے اوراخلاق واقدار کی پابندنہیں ہوتی، چیزوں کوحلال وحرام قرار دینے سمیت ہرقسم کی قانون سازی کثرت رائے کی بنیاد پر کرتی ہے اور وطنیت کو ہی معیار بناتے ہوئے انسانوں میں تفریق روارکھتی ہے۔

## ''خلافت'' کا اسلامی تصوراوراس کی بنیادیں

مغرب کاعطا کردہ یہ سیاسی نظام اسلام کے سیاسی نظام سے یکسر مختلف اوراصولی اعتبار سے اس سے متصادم ہے۔ اسلام کاعطا کردہ نظام خلافت جن عقائد وتصورات پر کھڑا ہوتا ہے ان کا ایک مختصر ساتذکرہ ذیل کی سطور میں کیاجارہاہے:

### ۱)عقیدہ توحید

اسلام کاعطا کردہ نظام حکمرانی توحید کے الہامی عقیدے پرمبنی ہےارشاد باری تعالیٰ ہے:

**﴿ولقد بعثنا فی كل أمة رسولا أن اعبدوا اللّٰه واجتنبوا الطاغوت فمنهم من هدى اللّٰه ومنهم من حقت عليه الضللة فسيروا فى الأرض فانظروا كيف كان عاقبة المكذبين﴾ [النحل : ۳٦] .**

''اور ہم نے ہرامت میں ایک پیغمبر بھیجا (اس پیغام کے ساتھ ) کہ اللہ کی عبادت کرواور طاغوت سے اجتناب کرو۔ پس ان میں سے بعض تو ایسے ہیں جنہیں اللہ نے ہدایت دی اور بعض پر گمراہی ثابت ہوگئی۔ سوزمین پر چل پھر کر دیکھ لو کہ جھٹلانے والوں کا کیساانجام ہوا''۔

### ۲)غیراللہ کی بندگی سے آزادی

اسلام کاعطا کردہ نظام تو اس اصول پر قائم ہے کہ انسان کوانسانوں کی غلامی وبندگی، بلکہ اللہ



کے سواہرہستی کی غلامی سے آزادکرایاجائے۔قرآن نے ہودعلیہ السلام کاتذکرہ ان الفاظ میں کیاہے:

**﴿قال انی أشهد اللّٰه واشهدوا أنی برىء مما تشركون . من دونه فكيدونى جميعا ثم لا تنظرون . انی توكلت على اللّٰه ربى وربكم ما من دابة الا هو اخذ بناصيتها ان ربى على صراط مستقيم﴾ [هود: ۵۴ . ۵٦] .**

''ہودعلیہ السلام نے کہا: میں اللہ کوگواہ بناتا ہوں اورتم بھی گواہ رہو کہ میں ان سب سے بیزار ہوں جنہیں تم اللہ کے ساتھ شریک بناتے ہو۔ پس تم سب مل کر میرے خلاف تدابیر کرلو اور مجھے ذرا مہلت نہ دو، میں تو اس اللہ پر توکل کرتا ہوں جو میرا اور تمہارا رب ہے۔ زمین پر چلنے پھرنے والی تمام مخلوق کواس نے پیشانی سے پکڑرکھاہے، یقیناً میرارب سیدھے راستے پر ہے''۔

اورابراہیم علیہ السلام کے متعلق فرمایاہے کہ:

**﴿قد كانت لكم أسوة حسنة فی ابرٰهيم والذين معه اذ قالوا لقومهم انا برءٓؤا منكم ومما تعبدون من دون اللّٰه كفرنا بكم وبدا بيننا وبينكم العداوة والبغضآء أبداً حتى تؤمنوا باللّٰه وحده﴾ [الممتحنة : ۴] .**

یقیناً تمہارے لیے ابراہیم علیہ السلام اوران کے ساتھیوں کی زندگی میں بہترین نمونہ ہے جبکہ انہوں نے اپنی قوم سے کہا: بے شک ہم بیزار ہیں تم سے بھی اور جن کی تم اللہ کے سوا عبادت کرتے ہوان سے بھی، ہم تمہارے منکر ہیں، اور جب تک تم اللہ واحد پر ایمان نہ لے آؤ ہمارے تمہارے درمیان ہمیشہ کے لیے کھلی دشمنی اورنفرت ظاہر ہوچکی ہے''۔

### ۳)تنہاایک اللہ کی سمت یکسوئی

اسلام کے عطا کردہ نظام کا ایک اہم اصول یہ ہے کہ بندگی کی ہرصورت اللہ ہی کے لیے خالص کی جائے، جس کالازمی تقاضہ ہے کہ محبت کامحور بھی محض اللہ رب العزت کی ذات ہواوراللہ ہی کے سامنے مکمل عاجزی اورذلت اختیار کی جائے۔پس فرمایا:

**﴿ومن الناس من يتخذ من دون اللّٰه أندادا يحبونهم كحب اللّٰه والذين**

آمنوا أشد حبا للّٰہ﴾ [البقرة: ١٦٥].

''اور لوگوں میں سے کچھ ایسے بھی ہیں جو اللہ کے علاوہ دوسروں کو اس کا شریک بناتے ہیں اور ان سے اللہ کی سی محبت کرتے ہیں، جبکہ ایمان والے تو سب سے زیادہ شدت سے اللہ ہی سے محبت رکھتے ہیں''

اور فرمایا:

﴿قل اننی ھدٰنی ربی الیٰ صراط مستقیم دینا قیما ملة ابراھیم حنیفا وما کان من المشرکین. قل ان صلاتی و نسکی ومحیای ومماتی للّٰہ رب العالمین. لا شریک لہ وبذلک أمرت وأنا أول المسلمین. قل أغیر اللّٰہ أبغی ربا وھو رب کل شیء ولا تکسب کل نفس الا علیھا ولا تزر وازرة وزر أخریٰ ثم الیٰ ربکم مرجعکم فینبئکم بما کنتم فیہ تختلفون﴾ [الأنعام: ١٦١۔١٦٤].

''آپ کہہ دیجئے کہ بے شک میرے رب نے مجھے سیدھے راستے کی طرف ہدایت دی ہے ،یعنی اس مستحکم دین کی طرف جو ابراہیم علیہ السلام کا طریقہ ہے، جو اللہ کے لیے یکسو تھے اور مشرکوں میں سے نہ تھے۔ آپ کہہ دیجئے کہ میری نمازیں، میری ساری عبادات، میرا جینا اور میرا مرنا سب اللہ رب العالمین کے لیے ہے، جس کا کوئی شریک نہیں ہے۔ مجھے اسی بات کا حکم ہے اور میں سب سے پہلا فرمانبردار ہوں۔ کہہ دیجئے کہ کیا میں اللہ کے سوا کوئی دوسرا پروردگار تلاش کروں حالانکہ وہی تو ہر چیز کا مالک ہے، اور جو کوئی برا کام کرے تو اس کا نقصان اسی کو ہوتا ہے، اور کوئی شخص کسی دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھائے گا، پھر تم سب کو اپنے پروردگار کی طرف لوٹ کر جانا ہے، پھر جن باتوں میں تم اختلاف کرتے تھے وہ تمھیں ان کی خبر دے گا''۔

۴) خلافت ونیابت، نہ کہ حاکمیت

اسلام کے عطا کردہ نظام کی اساس اس بات پر قائم ہے کہ اللہ مالک الملک نے آدم علیہ السلام اور ان کی اولاد کو زمین پر خلیفہ اور نائب کی حیثیت دی ہے (نہ کی حاکم حقیقی) کی۔ پس ارشاد ہوتا ہے:



﴿واذ قال ربک للملٰئکة انی جاعل فی الأرض خلیفة﴾ [البقرة: ٣٠].

''اور جب آپ کے رب نے فرشتوں سے کہا: بے شک میں زمین میں خلیفہ بنانے والا ہوں۔''

اور فرمایا:

﴿یداؤد انا جعلنک خلیفة فی الأرض فاحکم بین الناس بالحق ولا تتبع الھویٰ فیضلک عن سبیل اللّٰہ﴾ [ص: ٢٦].

''اے داؤد! بے شک ہم نے تمہیں زمین پر خلیفہ بنایا ہے، سو تم لوگوں کے درمیان انصاف کے ساتھ فیصلے کرنا اور خواہشات کی پیروی مت کرنا کہ وہ تمہیں اللہ کے راستے سے بھٹکا دیں گی''

۵) مقصد زندگی۔۔۔۔عبادت رب کے ذریعے اخروی کامیابی کا حصول

اسلام کا عطا کردہ نظام اس عقیدے پر کھڑا ہے کہ انسان بنیادی طور پر اپنے رب کی عبادت اور بندگی کے لیے پیدا کیا گیا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون﴾ [الذاریات: ٥٦].

''اور میں نے جنوں اور انسانوں کو اسی لیے پیدا کیا ہے کہ وہ میری عبادت کریں''

اس نظام کی تو بنیاد ہی یہ ہے کہ اس حیات مستعار میں انسان کا اصل مقصد رب کی رضا اور اخروی کامیابی کا حصول ہے، چنانچہ فرمایا:

﴿کل نفس ذآئقة الموت وانما توفون أجورکم یوم القیٰمة فمن زحزح عن النار وأدخل الجنة فقد فاز وما الحیٰوة الدنیا الا متاع الغرور﴾ [آل عمران: ١٨٥].

''ہر ذی روح کو موت کا مزہ چکھنا ہے، اور قیامت کے دن تمہیں اپنے اعمال کا پورا پورا بدلہ دیا جائے گا پس جو شخص جہنم کی آگ سے بچالیا گیا اور جنت میں داخل کر دیا گیا تو وہ کامیاب ٹھہرا، اور دنیا کی زندگی تو بس دھوکے کا سامان ہے۔''

۶) محاسبہ کرنے والی اصل ذات۔۔۔۔اللہ رب العالمین

اسلام کا عطا کردہ نظام اس احساس پر قائم ہوتا ہے کہ اللہ رب العالمین انسان کی تمام حرکات وسکنات اور ارادہ ونیات کا جائزہ لے رہے ہیں۔ پس فرمایا:

﴿ ولقد خلقنا الانسان ونعلم ما توسوس به نفسه ونحن أقرب اليه من حبل الوريد . اذ يتلقى المتلقين عن اليمين وعن الشمال قعيد . ما يلفظ من قول الا لديه رقيب عتيد﴾ [ق : ۱۶ . ۱۸] .

''اور ہم ہی نے انسان کو پیدا کیا اور جو خیالات اس کے دل پر گزرتے ہیں ہم ان سے بھی آگاہ ہیں اور ہم اس کی رگ جان سے بھی زیادہ اس کے قریب ہیں۔ جب بھی وہ کوئی کام کرتا ہے تو وہ لکھنے والے جو دائیں بائیں بیٹھے ہیں لکھ لیتے ہیں۔ جو بات بھی اس کی زبان پر آتی ہے (اسے درج کرنے کے لیے) ایک نگہبان اس کے پاس تیار رہتا ہے۔''

پس اگر انسان دنیا میں انسانوں کی قائم کردہ عدالتوں کی گرفت اور سزا سے بچ بھی نکلے تو آخرت میں اللہ کی عدالت کے فیصلے اور اس کی سزا سے بچنے کی کوئی صورت نہیں۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿وقل اعملوا فسيرى الله عملكم ورسوله والمؤمنون وستردون الىٰ علم الغيب والشهادة فينبئكم بما كنتم تعملون﴾ [التوبة : ۱۰۵] .

''اور ان سے کہہ دو عمل کیے جاؤ، اللہ اور اس کا رسول اور مومنین تمہارے اعمال کو دیکھ لیں گے۔ اور تم غائب وحاضر کے جاننے والے خدائے واحد کی طرف لوٹائے جاؤ گے، پھر جو کچھ تم کرتے رہے وہ سب تم کو بتادے گا''

۷) امت مسلمہ کی اساسی ذمہ داری، دعوت دین کا ابلاغ

اسی طرح اسلام کا عطا کردہ نظام اس فہم پر مبنی ہوتا ہے کہ اللہ کے دین کی دعوت لوگوں تک پہنچانا اور ان پر حجت تمام کرنا اس امت کی ذمہ داری ہے۔



﴿ وكذلك جعلنكم أمة وسطا لتكونوا شهدآء على الناس ويكون الرسول عليكم شهيدا﴾ [البقرة : ۱۴۳] .

''اور اسی طرح ہم نے تمہیں امت وسط بنایا تا کہ تم لوگوں پر گواہ بنو اور پیغمبر (آخر الزماں) تم پر گواہ بنیں''

۸) دعوت پھیلانے اور فتنہ مٹانے کے لیے جہاد وقتال

اسلام کے عطا کردہ نظام کے پیچھے یہ تصور بھی کارفرما ہے کہ امت مسلمہ کا فرض ہے کہ وہ رب کا پیغام انسانوں تک پہنچائے اور اللہ کے کلمے کی سربلندی کے لیے جہاد وقتال کرے، یہاں تک کہ فتنہ ختم ہوجائے اور دین پورے کا پورا اللہ کے لیے خالص ہوجائے۔ چنانچہ فرمایا:

﴿وقاتلوهم حتى لا تكون فتنة ويكون الدين كله لله﴾ [الانفال : ۳۹] .

''اور ان سے قتال کرو یہاں تک کہ فتنہ باقی نہ رہے اور دین سارے کا سارا اللہ ہی کے لیے خالص ہوجائے''

۹) حاکمیت شریعت، عدل، شوریٰ اور امر بالمعروف ونہی عن المنکر کے اسلامی اصول

امت مسلمہ شریعت الٰہیہ کی حاکمیت کے سنہرے اصول پر مبنی نظام حکومت قائم کرتی ہے اور عدل وانصاف کے قیام، شوریٰ کے اسلامی تصور پر عمل درآمد اور فریضہ امر بالمعروف ونہی عن المنکر کی بجا آوری کے ذریعے اپنے رب کی عبادت کرتی ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿الذين ان مكنٰهم فى الأرض أقاموا الصلوٰة واٰتوا الزكوٰة وأمروا بالمعروف ونهوا عن المنكر ولله عاقبة الأمور﴾ [الحج : ۴۱] .

''یہ وہ لوگ ہیں کہ اگر ہم انہیں زمین میں حکومت دیں تو یہ نماز قائم کرتے ہیں، زکوٰۃ ادا کرتے ہیں نیکی کا حکم دیتے ہیں اور برائی سے روکتے ہیں، اور سب کاموں کا انجام اللہ ہی کے اختیار میں ہے''

اور جب شریعت پر عمل کیا جانے لگے تو اللہ تعالیٰ اس کے سبب دنیا میں بھی برکتیں نازل فرماتے ہیں۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ولو أن أهل القرىٰ آمنوا واتقوا لفتحنا عليهم بركٰت من السمآء والأرض﴾ [الاعراف : ۹۶].

''اور اگر ان بستیوں کے لوگ ایمان لے آتے اور تقویٰ اختیار کرتے تو ہم ان پر آسمان وزمین سے برکتوں (کے دروازے) کھول دیتے''

ہاں یہ امر ذہن سے اوجھل نہ ہونے پائے کہ امت مسلمہ جب بھی حکومت وسلطنت قائم کرتی ہے تو وہ اسے بنیادی طور پر ایک عبادت سمجھتے ہوئے صرف اللہ کی خوشنودی ورضا کے لیے قائم کرتی ہے۔

اللہ رب العزت کا فرمان ہے:

﴿وعد الله الذين آمنوا منكم وعملوا الصلحت ليستخلفنهم فى الأرض كما استخلف الذين من قبلهم وليمكنن لهم دينهم الذى ارتضىٰ لهم وليبدلنهم من بعد خوفهم أمنا يعبدونني لا يشركون بي شيئا ومن كفر بعد ذلك فأولئك هم الفسقون﴾ [النور : ۵۵].

''تم میں سے جو لوگ ایمان لائے اور نیک عمل کرتے رہے ان سے اللہ کا وعدہ ہے کہ وہ انہیں زمین پر خلافت عطا کرے گا جیسے کہ ان سے پہلے کے لوگوں کو خلافت عطا فرمائی اور ان کے دین کو، جسے اس نے ان کے لیے پسند کیا ہے، مستحکم وپائدار کردے گا اور خوف کے بعد انہیں امن بخشے گا، پس وہ میری عبادت کریں گے اور میرے ساتھ کسی اور کو شریک نہ کریں گے، اور جو اس کے بعد بھی کفر کرے تو ایسے ہی لوگ نافرمان ہیں''

اور فرمایا:

﴿ان الحكم الا لله أمر ألا تعبدوا الآ اياه ذلك الدين القيم ولكن أكثر



الناس لا يعلمون﴾ [يوسف : ۴۰].

''حاکمیت تو صرف اللہ ہی کے لیے خاص ہے، اس نے اس بات کا حکم دیا ہے کہ تم صرف اسی کی عبادت بجالاؤ، یہی مستحکم دین ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے۔''

### ۱۰) وطنی وقومی تعصبات سے آزادی

اسلام کا عطا کردہ سیاسی نظام یعنی ''نظام خلافت'' انسانیت کے سامنے ایک ایسی اعلیٰ مثال پیش کرتا ہے جہاں ہر قسم کی وطنی نسبتوں اور جغرافیائی حدود سے بالاتر ہو کر تمام اہل ایمان کے درمیان ایمانی اخوت کی بنیاد پر مساوات کے رشتے قائم ہوتے ہیں۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿وان هذه أمتكم أمة واحدة وأنا ربكم فاتقون﴾ [المؤمنون : ۵۲].

''اور بے شک یہ تمہاری امت، ایک امت ہے اور میں تمہارا پروردگار ہوں پس تم مجھ ہی سے ڈرو''

### ۱۱) عزت کا معیار۔۔۔۔۔ ایمان، تقویٰ اور عمل صالح

یہ نظام خلافت اگر لوگوں کے درمیان کوئی تفریق روا رکھتا ہے تو محض ان کے ایمان، تقویٰ اور عمل صالح کی بنیاد پر۔۔۔۔۔ نہ کسی ملک کی شہریت یا ریاست نامی کسی بت سے وفاداری کی بنیاد پر !

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

﴿ان أكرمكم عند الله أتقكم﴾ [الحجرات : ۱۳].

''بے شک اللہ کے نزدیک تم میں سے سب سے زیادہ معزز وہ ہے جو زیادہ متقی ہے''

### ۱۲) فیصلوں کا ماخذ، شریعت الٰہیہ ۔۔۔ نہ کہ کثرت رائے

خلافت کے اس نظام میں فیصلوں کے لیے اللہ کی نازل کردہ شریعت کی طرف رجوع کیا جاتا ہے، نہ کہ غالب اکثریت کی رائے کی طرف۔ جیسا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ فرماتے ہیں:

﴿وأن احكم بينهم بمآ أنزل الله ولا تتبع أهواء هم﴾ [المائدة : ۴۹].

''اوران کے درمیان اللہ کی نازل کردہ شریعت کے مطابق فیصلہ کیجیے اوران کی خواہشات کی پیروی مت کیجیے''

## مغرب کے سیاسی تصورات کا تاریخی پس منظر

اسی طرح مغرب کے موجودہ سیاسی تصورات نے ان کے تاریخی ورثے سے جنم لیا ہے، جہاں ایک طرف ظالم وجابر حکمران اوران کے حاشیہ نشین امراء وجاگیردار تھے تو دوسری طرف مظلوم و مقہور عامۃ الناس۔ نیز اس کے ساتھ ساتھ ان کے معاشرے میں ایک دوسری کشمکش بھی جاری تھی، جس میں ایک جانب کلیسا تھا جس نے انسانی عقل سے متصادم فرسودہ افکار وتصورات اور بے اصل روایات گھڑ رکھی تھیں اور ایسے گھناؤنے کردار کا مظاہرہ کیا تھا جس کی تفصیلات سن کر انسانی ضمیر ان سے نفرت کرنے لگتا ہے۔۔۔۔تو دوسری جانب مغربی اقوام اوران کے وہ سائنس دان اور ماہرین فن تھے جو زمین وآسمان کے نئے افق اور بھید تلاش کرنے کے لیے کوشاں تھے۔ لیکن اس جہاں اوراس کے تخلیق سے متعلق کلیسا کی وہ مقدس روایات جو کسی بھی تاریخی سند اور آسمانی دلیل سے محروم تھیں قدم قدم پران کی تحقیقات سے ٹکراتی تھیں۔

اس طویل کشمکش کے بعد جہاں جدید مغربی فکر نے کلیسا اور دین سے راہ فرار اختیار کی۔۔۔ وہیں اسلام، امت مسلمہ اور اسلامی سلطنتوں کے ساتھ دشمنی کے صلیبی ورثہ کو بھی پوری طرح سینے سے لگائے رکھا۔ دراصل جدید مغربی فکر تناقضات کا ایک عجیب مجموعہ ہے۔ ایک طرف تو یہ اپنی عقل کی بنیاد پر کلیسا، بلکہ خود دین سے بھی بیزار ہے لیکن دوسری طرف یہ جذباتی طور پر اپنی صلیبی تاریخ سے پوری طرح وابستہ ہے اور اسے خود بھی ان جذبات کے اظہار میں کوئی باک نہیں۔

اسی تناقض کی بناپر جدید مغربی فکر میں جہاں کلیسا کے استبداد سے نفرت اوراس کے نتیجے میں ہر قسم کے دین اور دین سے متعلقہ باتوں سے دشمنی نمایاں ہے، وہیں اسلام اور امت اسلام سے عداوت بھی اس فکر کا ایک اہم وصف ہے۔ پس ایک جانب تو مغرب کلیسا کے غلبے کے دور کو ''قرون وسطٰی کا عہد



تاریک'' قرار دے کر اپنے ماضی سے راہ فرار اختیار کرتا ہے ، اور دوسری جانب صلیبی روح کے حامل ''استبدادی'' حملوں کے ساتھ اپنا تعلق بھی پوری طرح جوڑتا ہے اور انہی کے تسلسل میں آج بھی امت مسلمہ سے دشمنی جاری رکھے ہوئے ہے۔

## امت مسلمہ میں اٹھنے والی بیداری کی لہر کا تاریخی پس منظر

اس سب کے بالمقابل ہم دیکھتے ہیں کہ امت مسلمہ ایک روشن واجلی تاریخ کی حامل ہے جس میں توحید خالص کی دعوت بھی ہے، جابر ومتکبر سلطنتوں کے خاتمے کے لیے جہاد وقتال بھی اور شریعت الٰہی کی نشر واشاعت کے لیے انتھک جدو جہد بھی۔ یہ وہ شریعت ہے جسے عقل سلیم قبول کرتی ہے اور قلب سلیم جس پر مطمئن ہوتا ہے۔ وہ پاکیزہ شریعت جو علم کی جستجو میں مگن علماء کی حوصلہ افزائی کرتی ہے اور انہیں اعلٰی وارفع رتبہ عطا کرتی ہے۔ پس یہی وہ روشن تاریخ ہے جس پر امت مسلمہ بجا طور پر فخر کرتی ہے، اور یہی وہ لازوال ماضی ہے جسے حال کے قالب میں ڈھالنے کے لیے یہ امت آج پھر سے کوشاں ہے۔ جب کہ اس کے برعکس موجودہ دور کے بیشتر مفکرین اپنے ماضی کو ''عہد تاریک'' سے تعبیر کر کے اس سے کوسوں دور بھاگتے ہیں۔

﴿لکم دینکم ولی دین﴾

مغرب کی ایک الگ تاریخ اوران خاص تاریخی حالات کے زیر اثر جنم لینے والے کچھ مخصوص تصورات ہیں جنہیں ہم سے یا ہمارے دین سے کوئی ادنیٰ سی بھی مناسبت نہیں !لہذا مسلم معاشروں میں پائے جانے والے مغربی تصورات کے حامل افراد اور گروہ قطعاً اس کے اہل نہیں کہ وہ امت مسلمہ کے لیے کسی بھی قسم کا دستور یا قانونی نظام وضع کریں۔ ایسی ہر کوشش کے نتیجے میں کچھ عجیب مضحکہ خیز مرکب اور کفر واسلام کے ملغوبے معرض وجود میں آتے ہیں جن سے فساد وانحراف کے سوا کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ یہی وہ کہانی ہے جو پاکستان بننے کے بعد سے ساٹھ سال تک دہرائی جاتی رہی ہے۔ پاکستان کی سرزمین ہمیشہ بدلتے موسموں کے ساتھ رنگ بدلتی رہی ہے اور بالآخر آج اسلام کے خلاف لڑی جانے والی عالمی صلیبی

صیہونی جنگ میں جنوبی ایشیااور مشرق وسطیٰ کے سب سے بڑے امریکی اڈے میں تبدیل ہوچکی ہے۔

## دستور پاکستان کااصل مقصد: بین الاقوامی نظام کے تابع مغربی طرز کی ریاست کا قیام

دستور پاکستان کے بغور مطالعے سے مجھ پر یہ بات بھی واضح ہوئی کہ اس دستور کو لکھنے والوں کے پیش نظر کسی اسلامی حکومت یا شرعی نظام کا قیام نہ تھا، بلکہ یہ دستور تو لکھا ہی اس لیے گیا تھا کہ اس کے ذریعے مغربی طرز حکمرانی پر عمل پیرا ایک ایسی ریاست قائم ہو جو اسلام دشمن ''بین الاقوامی نظام'' ضم ہو سکے۔۔۔وہ بین الاقوامی نظام جسے عیسائی طاقتوں نے دوسری جنگ عظیم کے بعد اس غرض سے قائم کیا تھا کہ وہ پوری دنیا کے انسانوں کو ان کا تابع فرمان بنائے اور ان کے مفادات کا پوری طرح تحفظ کرے۔ یہی وہ باطل بین الاقوامی نظام ہے جس نے امت مسلمہ سے فلسطین چھینا، اور یہی نظام آج تک آزادی کشمیر کی راہ میں رکاوٹ بنا ہوا ہے

## دستور کے ''اسلامی'' ہونے کا فریب!

دستور پاکستان کے مطالعے سے مجھ پر یہ حقیقت بھی منکشف ہوئی کہ یہ دستور کچھ ایسے مکروفریب کے انداز میں لکھا گیا ہے کہ مسلم عوام سے شریعت کے نفاذ کا وعدہ بھی ہو جائے لیکن وہ وعدہ کبھی وفا بھی نہ ہو سکے۔ مجھے تو تعجب ہوتا ہے کہ اس وقت کے بڑے بڑے علماء اور داعی حضرات بھی اس دھوکے کا شکار ہو کر دستور کی تعریف وتقدیس بیان کرتے رہے (ہاں اس میں کچھ شک نہیں کہ ان حضرات کا اس دستور سے نیا نیا واسطہ پڑا تھا اور ابھی تک اس کے عملی اثرات بھی پوری طرح واضح نہیں ہو پائے تھے لہذا اس غلط فہمی میں مبتلا ہونے کا شاید کوئی امکان موجود تھا)۔۔۔البتہ اصل تعجب کے لائق تو ہمارے وہ فاضل دوست ہیں جو نفاذ شریعت کے جھوٹے وعدوں کو ساٹھ (۶۰) سال گزر جانے کے بعد بھی وہی گھسے پٹے اوہام واشکالات دہرائے چلے جا رہے ہیں اور آج تک دستور پاکستان کی اسلامیت کے فریب سے دامن نہیں چھڑا پائے۔



## یہ وہ پاکستان نہیں!

آج یہ بات سب پر عیاں ہو چکی ہے کہ یہ وہ پاکستان نہیں جس کی تمنا ہند کے مسلمانوں کی اکثریت نے کی تھی۔۔۔۔یہ وہ سرزمین نہیں جس کے بارے میں خواب دیکھا گیا تھا کہ وہ دنیا بھر کے مسلمانوں کا مرکز اور جائے پناہ بنے گی۔۔۔۔بلکہ اس کے برعکس یہ سرزمین تو برصغیر، جنوبی ایشیا اور مشرق وسطیٰ میں اسلام اور مسلمانوں کے خلاف لڑی جانے والی صلیبی جنگ میں سب سے اہم امریکی اڈے کا کام دے رہی ہے۔ آج یہ امر ہر صاحب بصیرت پر عیاں ہو گیا ہے کہ پاکستان پر آغاز سے اب تک فاسد و مفسد طبقات ہی حکمرانی کرتے آئے ہیں اور یہ سلسلہ مسلمانوں کے قاتل مشرف کے سیاہ دور سے گزرتا ہوا ''مسٹر ٹین پرسنٹ'' کے لقب سے مشہور، اموال مسلمین لوٹنے والے امریکی غلام زرداری کے عہد میں داخل ہو گیا ہے۔ (وہ زرداری جسے نہ صرف عسکری قوتوں کی حمایت حاصل ہے، بلکہ انتہائی افسوس سے کہنا پڑتا ہے متعدد دینی جماعتوں نے بھی انتخابات کے موقع پر اسی طرح اس کی تائید کی جیسا کہ ان جماعتوں نے اس سے پہلے پرویز کی آئینی ترامیم اور صدارتی انتخاب کے موقع پر اس کا ساتھ دیا تھا) پس ان سب حالات کو دیکھتے ہوئے میں نے فیصلہ کیا میں پاکستان کے سیاسی نظام اور دستور کے حوالے سے جن نتائج تک پہنچ چکا ہوں وہ ضبط تحریر میں لاؤں۔ میری کوشش رہی ہے کہ اس بحث کے دوران غیر ضروری تفصیل اور پیچیدہ لغوی بحثوں سے احتراز کرتے ہوئے صرف اساسی مقصد کو پیش نظر رکھوں، تا کہ کتاب کا حجم زیادہ نہ بڑھے۔

# باب اول

# حاکمیت کس کا حق ہے ؟

## اسلام میں حاکمیت اور قانون سازی محض اللہ تعالیٰ کا حق ہے

قانون سازی کو محض اللہ مالک الملک ہی کا حق سمجھنا اسلامی عقائد کے بنیادی اصولوں میں شامل ہے اور قرآن کریم کی بہت سے آیات اس پر دلالت کرتی ہیں۔ حق تعالیٰ فرماتے ہیں:

﴿ان الحکم الا للّٰہ أمر ألا تعبدوا الا ایاہ ذلک الدین القیم ولکن أکثر الناس لا یعلمون﴾ [یوسف : ۴۰].

”حاکمیت تو صرف اللہ ہی کے لیے خاص ہے، اس نے حکم دیا ہے کہ تم صرف اسی کی عبادت بجالاؤ، یہی مستحکم دین ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے۔“

اسی طرح اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتے ہیں:

﴿وأنزلنآ الیک الکتاب بالحق مصدقا لما بین یدیہ من الکتاب ومھیمناً علیہ فاحکم بینھم بمآ أنزل اللّٰہ ولا تتبع أھوآءھم عما جآءک من الحق لکل جعلنا منکم شرعة ومنھاجا ولو شآء اللّٰہ لجعلکم أمة واحدة ولکن لیبلوکم فی مآ اٰتکم فاستبقوا الخیرات الی اللّٰہ مرجعکم جمیعا فینبئکم بما کنتم فیہ تختلفون . وأن احکم بینھم بمآ أنزل اللّٰہ ولا تتبع أھوآءھم واحذرھم أن یفتنوک عن بعض مآ أنزل اللّٰہ الیک فان تولوا فاعلم أنما یرید اللّٰہ أن یصیبھم ببعض ذنوبھم وان کثیرا من الناس لفٰسقون . أفحکم الجاھلیة یبغون ومن أحسن من اللّٰہ حکما لقوم یوقنون﴾ [المآئدة : ۴۸ . ۵۰].

”اور (اے پیغمبر علیہ السلام) ہم نے آپ پر سچی کتاب نازل فرمائی ہے جو اس سے پہلی



کتابوں کی تصدیق کرتی ہے اور ان پر نگہبان ہے، پس آپ ان کے درمیان اللہ کی نازل کردہ شریعت کے مطابق فیصلہ کیجیے اور جو حق آپ کے پاس آچکا ہے اس سے روگردانی کرتے ہوئے ان کی خواہشات کی پیروی مت کیجیے۔ اور ہم نے تم میں سے ہر ایک کے لیے ایک دستور اور طریقہ مقرر کیا ہے، اور اگر اللہ چاہتا تو تم سب کو ایک ہی امت بنا دیتا، لیکن جو حکم اس نے تمہیں دیئے وہ ان میں تمہاری آزمائش کرنا چاہتا ہے۔ سو نیک کاموں میں جلدی کرو، تم سب کو اللہ ہی کی طرف لوٹ کر جانا ہے پھر جن باتوں میں تم اختلاف کیا کرتے تھے وہ تمہیں بتلا دے گا۔ اور (پھر ہم تاکید کرتے ہیں کہ اے نبی ﷺ! آپ) ان کے درمیان اللہ کی نازل کردہ شریعت کے مطابق فیصلہ کیجیے اور ان کو خواہشات کی پیروی مت کیجیے اور اس سے خبردار رہیے کہ یہ اللہ کی جانب سے آپ کی طرف نازل کردہ کسی حکم سے آپ کو ہٹا نہ دیں۔ پھر اگر یہ نہ مانیں تو جان لیجیے کہ اللہ چاہتا ہے کہ ان کے بعض گناہوں کے سبب ان پر مصیبت نازل کرے، اور یقیناً لوگوں کی اکثریت تو فاسقوں پر مشتمل ہے (اگر یہ اللہ کے نازل کردہ قانون سے منہ موڑتے ہیں تو) کیا پھر جاہلیت کا فیصلہ چاہتے ہیں، اور یقین رکھنے والوں کے لیے اللہ سے بہتر فیصلہ کرنے والا اور کون ہے۔“

پس اگر کوئی قوم، جماعت، معاشرہ، حکومت یا نظام یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ وہ مسلمان ہیں اور احکام اسلام پر کاربند ہیں تو ضروری ہے کہ وہ قانون سازی اور فیصلہ کرنے کا حق بھی اللہ ہی کے لیے خالص کریں۔ اور اگر ان میں سے کوئی گروہ یہ زعم بھی رکھتا ہے کہ وہ مسلم ہے لیکن اللہ رب العزت کا یہ حق تسلیم کرنے سے انکاری رہتا ہے اور اپنے معاملات میں شریعت کی طرف رجوع نہیں کرتا۔۔۔۔۔ تو اللہ نے ایسے لوگوں کے بارے میں واضح فیصلہ فرما دیا ہے کہ وہ قطعاً مومن نہیں۔ حق تعالیٰ شانہ فرماتے ہیں:

﴿فلا وربک لا یؤمنون حتی یحکموک فیما شجر بینھم ثم لا یجدوا فی أنفسھم حرجا مما قضیت ویسلموا تسلیما﴾ [النساء : ۶۵].

”تمہارے پروردگار کی قسم! یہ لوگ اس وقت تک ہرگز مومن نہیں ہوسکتے جب تک (اے نبی

)تمہیں اپنے باہمی تنازعات میں منصف نہ بنالیں اور جو فیصلہ تم کرو اس پر اپنے دل میں تنگی بھی محسوس نہ کریں اور اس کے آگے سر تسلیم خم کر دیں"

**پاکستان میں قانون سازی کا مطلق حق پارلیمانی اکثریت کو حاصل ہے**

درج بالا اسلامی عقیدے کی روشنی میں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ پاکستان میں قانون سازی اور فیصلے کا حق کس کے پاس ہے؟ کیا یہ حق صرف اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے لیے مختص ہے؟ یا یہ اس پارلیمان کی غالب اکثریت کا حق ہے جسے یہ "مجلس شوریٰ" کے نام سے بھی پکارتے ہیں؟

اس نہایت اہم سوال کا حتمی جواب ہمیں ریاست پاکستان کی اساسی قانونی دستاویزات میں ملتا ہے۔ چنانچہ جب ہم دستور پاکستان پر نگاہ ڈالتے ہیں، جو بقول ان کے "ابو القوانین" ہے، تو اس میں یہ بات پوری وضاحت اور قطعیت کے ساتھ درج ہے کہ دستور میں ترامیم کرنے اور نئے قوانین صادر کرنے کا حق نمائندگان پارلیمان کی غالب اکثریت کے سوا کسی کو حاصل نہیں۔

لہٰذا دستور کے عطا کردہ حق کے مطابق اگر یہ لوگ چاہیں تو پاکستان کا نام "اسلامی جمہوریہ پاکستان" رکھ دیں، اور اگر یہی لوگ چاہیں تو دو تہائی اکثریت کے ساتھ اس کا نام تبدیل کر کے "امریکی جمہوریہ پاکستان" یا "مسیحی جمہوریہ پاکستان" رکھ دیں۔۔۔ان کے اکثریتی فیصلے کی راہ میں کوئی رکاوٹ نہیں۔ اسی طرح اگر نمائندگان پارلیمان چاہیں تو "وفاقی شرعی عدالت" قائم کر دیں اور اگر چاہیں تو "وفاقی غیر شرعی عدالت" قائم کر دیں، ان کو مکمل حق حاصل ہے۔ اسی طرح اگر یہ چاہیں تو دستور کو مکمل تبدیل کر کے اس میں سے وہ مواد بھی حذف کر دیں جس کی بناء پر دستور پاکستان یا ریاست پاکستان کے اسلامی ہونے کا شبہ پیدا ہوتا ہے۔۔۔۔ یہ ان کا حق ہے، جس کی ضمانت خود دستور انہیں فراہم کرتا ہے۔

دستور کی دفعہ ۲۳۸ واضح طور پر بیان کرتی ہے کہ پارلیمان کو دستور میں ترمیم کا حق حاصل ہے۔

اس دفعہ کی اصل عبارت یہ ہے:

"Subject to this part, the constitution may be
(Parliament)"]amended by Act fo [Majlis-e-Shoora



.[CONDTITUTION OF PAKISTAN, PART XI Amendment of Constitution, Article 238].

جبکہ دفعہ ۲۳۹ میں آئینی ترمیم کے لیے دو تہائی اکثریت کی شرط لگائی گئی ہے۔ اسی دفعہ کے تحت پانچویں اور چھٹے بند میں وہ انتہائی اہم باتیں نصاً مذکور ہیں:

پہلی بات یہ کہ کسی بھی آئینی ترمیم کے خلاف کسی سطح کی عدالت میں کسی بنیاد پر اعتراض کرنا ممکن نہیں۔

دوسری بات یہ کہ ہر قسم کے شک کو رفع کرنے کے لیے یہ بات بھی واضح کر دی گئی ہے کہ مجلس شوریٰ (یعنی پارلیمان) کو دستور کی دفعات میں ترمیم کا لامحدود اختیار حاصل ہے۔

اس دفعہ کی اصل عبارت یہ ہے:

"(5) No amendment of the Constitution shall be called in question in any cout on any ground whatsoever.
(6) For the removal of doubt, it is hereby declared that there is no limitation whatever on the power of the Majlis-e-Shoora (Parliament) to amend any of the provisions of the Constitution" [CONSTITUTION OF PAKISTAN. PART XI Amendment of Constitution, Article 239].

**ممکنہ شبہات اور ان کا رد**

یہاں دو شبہات وارد ہو سکتے ہیں:

پہلا شبہہ: اراکین پارلیمان مسلم معاشرے کی مصلحت ہی کے لیے دستور سازی کرتے ہیں

ممکن ہے کہ کوئی اعتراض کرنے والا یہ کہے کہ آخر اس بات میں حرج ہی کیا ہے کہ "مسلم عوام کے نمائندگان" باہمی مشورے سے "مسلم معاشرے کی مصلحت" کی خاطر دستور سازی کریں؟ خلیل

اس شبہ کا جواب یہ ہے کہ دستور کی مذکورہ نصوص میں ایسی کوئی قید نہیں لگائی گئی جو اس اعتراض میں ذکر کی گئی ہیں یعنی نہ تو اس میں مسلم معاشرے کا ذکر ہے اور نہ اس کی مصلحت کا یہ نصوص تو دستور میں ترمیم کے لیے دو تہائی اکثریت کے اتفاق کے علاوہ کوئی شرط نہیں لگاتی ہیں اور پھر نہایت تاکید کے ساتھ دو تہائی ارکان پارلیمان کے آئینی ترمیم کے حق کا بھرپور تحفظ بھی کرتی ہیں۔

پس یہ بات تو بالکل واضح ہے کہ دستور پاکستان کے تحت تمام امور میں قبول و رد کا حتمی فیصلہ نمائندگان پارلیمان کی دو تہائی اکثریت کو حاصل ہے۔ دستور کا یہ اصول شریعت کے بالکل منافی ہے۔ اسلام تو ہمیں یہ سکھلاتا ہے کہ یہ مقام تو صرف اللہ کی نازل کردہ شریعت کو حاصل ہے کہ اس کے ہر حکم کو بلانزاع قبول کیا جائے، ہر اس قانون، ضابطے یا حکم کو رد کردیا جائے جو شریعت کے موافق نہ ہو اور کسی کا بھی یہ حق تسلیم نہ کیا جائے کہ وہ خلاف شریعت فیصلہ کرے۔۔۔ خواہ اس فیصلے کو دو تہائی اکثریت بلکہ پورے پارلیمان کی اجتماعی تائید ہی کیوں نہ حاصل ہو۔

دوسری بات یہ کہ اس بات میں کوئی حرج نہیں کہ مسلم معاشرے کے نمائندے اپنے قوانین یا دستور کی نصوص میں ترمیم و اصلاح کریں بشرطیکہ یہ سارا عمل اللہ کے دین اور اس کی شریعت کے دائرے میں رہتے ہوئے انجام پائے، لیکن دستور میں تو کوئی ایسی شرط مذکور نہیں۔ پاکستان کا دستور تو الٹا اس بات پر زور دیتا نظر آتا ہے کہ دو تہائی اکثریت کو دستور میں ہر قسم کی ترمیم کا حق حاصل ہے، اور غالب اکثریت کے فیصلے پر کسی قسم کی کوئی قدغن نہیں۔

## دوسرا شبہہ: شریعت سے متصادم قوانین کو دور کرنے کے لیے وفاقی شرعی عدالت تشکیل پا چکی ہے

ممکن ہے کہ کوئی دوسرا معترض یہ کہے کہ دستور نے وفاقی شرعی عدالت کو یہ حق دیا ہے کہ وہ قرآن و سنت سے متصادم ہر قانون کو رد کردے۔ اس اعتراض کا تفصیلی جواب تو آگے چل کر وفاقی شرعی



عدالت پر بحث کے تحت آئے گا، لیکن سردست اتنا کہنے پر اکتفا کروں گا کہ اس عدالت کو بھی دیگر عدالتوں کی طرح دستور کی دفعات پر نگاہ ڈالنے کا حق حاصل نہیں کیونکہ اس کے دائرہ اختیار سے ہی باہر ہے اور یہ بات دستور میں پوری صراحت کے ساتھ مذکور ہے۔

## باب دوم

## دستور پاکستان اور شریعت اسلامی کے مابین تضادات

اس باب میں ہمارا کلام دو فصلوں پر منقسم ہوگا:

پہلی فصل: شریعت کی مخالفت کو قانون کی شکل دینا کفر ہے، اگر چہ وہ مخالفت بذات خود صرف فسق ہو۔

دوسری فصل: دستور پاکستان میں موجود خلاف شریعت قوانین کی مثالیں

### پہلی فصل

### شریعت کی مخالفت کو قانون کی شکل دینا کفر ہے، اگر چہ وہ مخالفت بذات خود صرف فسق ہی ہو

تمام علمائے اسلام کے نزدیک یہ بات ایک ثابت شدہ حکم شریعت ہے کہ کسی ایسے کام کو حلال قرار دینا جس کی حرمت پر اجماع ہو یا کسی ایسے کام کو حرام قرار دینا جس کی حلت پر اجماع ہو، یا کسی اجماعی حکم شرعی کو تبدیل کر ڈالنا کفر ہے۔ مثلاً اگر کوئی شخص ہی کہے کہ شراب یا زنا یا چوری یا لوگوں کے درمیان اللہ کی نازل کردہ شریعت سے ہٹ کر فیصلے کرنا حلال ہے تو اس نے کفر کیا۔۔۔۔ چاہے وہ خود نہ تو شراب پیتا ہو، نہ زنا کرتا ہو، نہ چوری کرتا ہو اور نہ اللہ کی نازل کردہ شریعت کے خلاف فیصلہ دیتا ہو۔ اسی طرح اگر کوئی شخص یہ کہے کہ نماز پڑھنا یا زکوۃ دینا حرام ہے یا یہ کہے کہ نماز اور زکوۃ فرائض اسلام



میں نہیں ہیں تو وہ بھی کافر ہے اگر چہ ہو خود پانچ وقت نماز پڑھتا ہو اور پابندی سے زکوۃ بھی ادا کرتا ہو۔

اسی طرح جو شخص یہ کہے کہ قانون سازی کا حق صرف اللہ وحدہ لاشریک کے لیے خاص نہیں بلکہ یہ حق پارلیمان کی دوتہائی اکثریت کو یا کسی اور کو بھی حاصل ہے تو اس نے بھی کفر کیا اگر چہ اس نے عملاً کبھی بھی شریعت کے مخالف قانون سازی نہ کی ہو۔ اسی طرح جو شخص ایسے قوانین بنائے جو شریعت سے متصادم ہوں یا جو شریعت سے بالا فیصلے کرنے کا اختیار دیں یا شرعی احکام رد کرنے یا ان پر نظر ثانی کرنے کا حق تفویض کریں، تو یہ شخص بھی کافر ہے۔

### دلائل شرعیہ کی روشنی میں

اللہ تعالیٰ کی توفیق ونصرت سے میں اس عظیم شرعی اصول کی وضاحت کے لیے بعض دلائل مختصراً ذکر کرنا چاہوں گا:

(الف) شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

**"ومعلوم . بالاضطرار من دین المسلمین. وباتفاق جمیع المسلمین ان من سوغ اتباع غیر دین الاسلام او اتباع شریعة غیر شریعة محمد ﷺ فهو کافر ، وهو ککفر من آمن ببعض الکتاب و کفر ببعض الکتاب ، کما قال تعالیٰ : ﴿ان الذین یکفرون بالله ورسله ویریدون ان یفرقوا بین الله ورسله ویقولون نؤمن ببعض ونکفر ببعض ویریدون ان یتخذوا بین ذلک سبیلا. اولئک هم الکافرون حقا واعتدنا للکافرین عذابا مهینا﴾ ( النسآء : ۱۵۰ . ۱۵۱)**

''یہ امر تو بالاتفاق تمام مسلمانوں کے نزدیک ضروریات دین (دین کے وہ مسائل جن کا علم ہر مسلمان کو ہونا لازم ہے) میں شامل ہے کہ جو شخص دین اسلام کے سوا کسی اور دین یا شریعت محمدی ﷺ کے علاوہ کسی اور شریعت کی پیروی کو جائز قرار دے وہ کافر ہے۔ اس شخص کا کفر بالکل اسی طرح ہے جیسے کوئی شخص کتاب اللہ کے بعض حصے پر ایمان لانے اور بعض کا انکار کرنے پر کافر ہو جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: ﴿ بے شک وہ لوگ جو اللہ اور اس کے رسولوں کا انکار کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم

ہوں تو ہوا کریں مالک الملک کے دین کو تبادل مان لینے سے زیادہ اس کی کیا اہانت ہوگی؟ سوچا توں کے رب سے تبادل نہیں طلب کیا جاتا بلکہ پورے ادب کے ساتھ اس سے یہ سوال کیا جاتا ہے کہ جہنم کے عذاب سے بچنے کے لئے ہمارا فرض کیا ہے؟ سارا فرق "تبادل" اور "فرض" دریافت کرنے میں مضمر ہے۔ اسلامی تبادل کا مطالبہ تو دین برحق کے ساتھ محض دل لگی ہے جہاں جو اپنا فرض دریافت کرنے کے لئے اسلام کی چوکھٹ پر آتا ہے خدا اسے خالی ہاتھ نہیں لوٹاتا۔

دراصل ایسا مطالبہ کرنے والے حضرات کی خواہش ہے کہ معاشرے کا یہ ڈھب تو جوں کا توں رہے اس پر جو شیطان مسلط ہیں ان پر بھی ہاتھ ڈالا جائے، اس کے شب و روز بھی یونہی رہیں، جشن میلے بھی چلتے رہیں، کوئی بھی بڑی تبدیلی بھی نہ کرنی پڑے، اس میں موجود باطل عقائد اور افکار پر بھی تیشے نہ چلیں، اس کے تہذیب و تمدن کو بھی مسخ نہ کرنا پڑے، نظام تعلیم بھی ویسے کا ویسا رہے اس کے معیاروں کو بھی ختم نہ کیا جائے، اس کی قدروں کو بھی پامال نہ کیا جائے غرض اس کی شکل و صورت پر بھی کوئی آنچ نہ آنے پائے ـــــــ غرض یہ سب کچھ رہتے ہوئے اگر کوئی اسلامی حل پیش کر دے تو حصہ [illegible] حاصل کر سکتا ہے آخر یہ سوال کیوں نہیں کیا جاتا کہ دوزخ کے کنارے پر یہ ایستادہ عمارت ڈھیں [illegible] کیونکر ہو؟ اسلام کی فطرت سے ناواقف کیا جا نہیں کہ جاہلی نظام میں اس کا سامنا تو درکنار ایمان اور تقویٰ کی عمارت کے لئے تو شرک کا ملبہ تک کام میں نہیں آیا کرتا اور اللہ کے دین کی اقامت ایسی بنیاد اٹھانے کے لئے ایک ایک فرد کو پاک صاف کر کے جاہلیت کے اندھیروں سے ہدایت کے نور میں لایا جاتا ہے۔ طاغوت کے اس ڈھانچے کو ختم کرنے کی بجائے اسے اسلامی لباس کا ضرورت مند سمجھنے والے ہزار سال تک بھی صحرا نوردی کا شوق پورا کرنا چاہیں تو نہ کر سکیں گے۔

رہی یہ بات اس فرض کی بجا آوری کیونکر ہو تو سوال یہ ہے کہ رسولوں کی بعثت کے بعد کوئی حجت تو باقی نہیں رہی اب وہ لوگ کہاں ہیں جو اللہ کی غیر مشروط اطاعت و بندگی کے لئے کتاب اللہ سے اپنا فرض دریافت کریں اور اسے ادا کرنے کے لئے ہر وہ قیمت چکانا اپنے لئے باعث سعادت خیال کریں۔ جس کا دین ان سے تقاضا کرتا ہو؟ اسلامائزیشن کے ڈھونگ نے اچھے بھلوں کے ذہن سے یہ



حقیقت بھی اوجھل کر دی ہے کہ اسلام سے مجرموں کے مطالبے تو ہر دور میں ہوتے رہے ہیں مگر اسلام نے خود کو کسی کے مطالبے کا پابند نہیں کیا۔ ہاں اپنا مطالبہ پورا کرنے کی شرط ہر ایک پر عائد کی ہے جسے ایمان، اطاعت، فرمانبرداری، خود سپردگی، غلامی و بندگی ایسے الفاظ سے موسوم کیا جاتا ہے۔ اب جو لوگ اپنی عبودیت کا ایسا اظہار کریں کہ اسلام ہمارے تقاضوں کا غلام نہیں بلکہ ہم اس کے اشاروں پر چلنے کے پابند ہیں تو ایسے لوگوں کے لئے تبادل کا مسئلہ کبھی پیش ہی نہیں آیا (تبادل کے سلسلے میں مولانا مودودی کا جواب بھی ملاحظہ ہو۔ "میرا خیال ہے کہ آپ حضرات ایک ایسی پیچیدگی میں پڑ گئے ہیں جس کا کوئی حل شاید آپ نہ پا سکیں اور وہ پیچیدگی یہ ہے کہ ایک طرف تو اس پوری مسلمان قوم کو "مسلمان" کی حیثیت سے لے رہے ہیں جس کے ننانوے فی افراد اسلام سے جاہل، اور پچانوے فی صد منحرف اور نوے فی صد انحراف پر مصر ہیں یعنی وہ خود اسلام کے طریقہ پر چلنا نہیں چاہتے اور نہ اس منشاء کو پورا کرنا چاہتے ہیں جس کے لئے ان کو مسلمان بنایا گیا ہے۔ دوسری طرف آپ کے حالات کے اس پورے مجموعہ کو جو اس وقت عملاً قائم ہے، تھوڑی ترمیم کے بعد قبول کر لیتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ حالات تو یہی رہیں اور پھر ان کے اندر کسی اسلامی اسکیم کے نفاذ کی گنجائش نکل آئے یہی چیز آپ کے لئے بڑی پیچیدگی پیدا کرتی ہے اور اسی وجہ سے میرا خیال یہ ہے کہ جن مسائل پر آپ حضرات تعرض کر رہے ہیں ان کا کوئی حل آپ کبھی نہ پا سکیں گے" (تحریک آزادی ہند اور مسلمان حصہ دوم ص 233)

﴿ومن يبتغ غير الاسلام دينا فلن يقبل منه وهو فى الآخرة من الخسرين ، كيف يهدى الله قوماً كفروا بعد ايمانهم وشهدوا ان الرسول حق وجآءهم البينت والله لا يهدى القوم الظلمين﴾ [آل عمران 85-86].

"اس فرمان برداری (اسلام) کے سوا جو شخص کوئی اور طریقہ اختیار کرنا چاہے اس کا وہ طریقہ ہرگز قبول نہ کیا جائے گا اور آخرت میں وہ ناکام و نامراد رہے گا۔ کیسے ہو سکتا ہے کہ اللہ ان لوگوں کو ہدایت بخشے جنہوں نے نعمت ایمان پا لینے کے بعد پھر کفر اختیار کیا حالانکہ وہ خود اس بات پر گواہی دے چکے ہیں کہ رسول ﷺ حق پر ہے اور ان کے پاس روشن نشانیاں بھی آ چکی ہیں۔ اللہ ظالموں کو ہدایت نہیں

دیا کرتا"۔

اب یا تو اس حقیقت ایمان سے واقف انسان زمام کار کے مالک ہوں مگر جب ایسا نہیں تو ان کا فرض یہی ہے کہ باطل کے انکار اور اللہ پر اس انداز کے ایمان پر جمے رہیں، دوسروں کو بھی اس کی طرف دعوت دیتے رہیں، اولوالعزم رسولوں کی پیروی میں پوری جوانمردی سے اپنے رب کی بڑائی بیان کرتے رہیں، انتہائے سعی وکاوش صرف آخرت کو جانیں اور اللہ کی رحمت پر یقین رکھیں جو صرف محسنین کا حق ہے۔

﴿استعینوا باللّٰہ واصبروا ان الارض یورثھا من یشاء من عبادہ والعاقبة للمتقین﴾.

"اللہ سے مدد مانگو اور صبر کرو، زمین اللہ کی ہے، اپنے بندوں میں سے جس کو چاہتا ہے اس کا وارث بنا دیتا ہے اور اخروی کامیابی انہیں کے لئے ہے جو اس سے ڈرتے ہوئے کام کریں۔"

## دوسرا حصہ

# دستورِ اسلامی کا نمونہ

## فہرست مضامین





اب میں اپنی کتاب الدستور اسلامی کا اردو ترجمہ ملانا چاہتا ہوں تا کہ اسلامی آئین کا ایک نمونہ قارئین کے سامنے آجائے کہ اسلامی آئین کیسے ہوتا ہے! اور وہ یہ ہے:

ہر قسم کی ہر طرح کی تمام تر تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا پروردگار ہے، انتہائی مہربان نہایت رحم والا ہے، روز جزا کا مالک ہے، ساری مخلوق اور حکم اسی کا ہے اور شریعت اور فیصلہ بھی اسی کا ہے، اور اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اور سلامتی ہو اس کے محبوب ترین ذات اور انبیاء اور رسولوں میں سب سے آخری پیغمبر محمد ﷺ پر جو مکمل ترین شریعت، سب سے سیدھے راستے اور کامل ترین قانون کے ساتھ مبعوث ہوئے اور آپ علیہ السلام کی پاکیزہ آل اور ہدایت یافتہ صحابہ رضی اللہ عنہم پر۔

حمد وصلوٰۃ کے بعد عرض یہ ہے کہ یہ کتاب مسلمانوں کی بیشتر حکومتوں کی اسلامی شریعت سے روگردانی، اعراض اور ان کی جانب سے مسلمانوں کو ایسے قوانین پر عمل کا حکم دینے کے پیش نظر تصنیف کی گئی ہے کہ جو قوانین نہ تو بنیادی طور پر ان کے لئے وضع کئے گئے ہیں اور نہ ہی ان کے عقائد اور دینی تعلیمات سے ملاپ رکھتے ہیں، یہاں تک کہ مسلمان ایسے دستور میں زندگی گزارنے لگ گئے جو کسی بھی طور پر ان کے شایان شان نہیں اور جس کے سبب نہ تو انہوں نے آزادی کا مزہ چکھا اور نہ ہی اس میں حریت کا مطلب جان سکے اور یہ وہی لوگ ہیں کہ جنہوں نے اس کفریہ سامراجی غلبہ اور قوت سے مسلسل جہاد کیا جو ان کے آباء واجداد کے گناہوں اور افراط وتفریط کے سبب اسلامی حکومت کے زوال کے بعد اپنے تمام تر ظالمانہ اور فاسدانہ قوانین کے ساتھ ان پر حکمرانی کرتا تھا۔

یہاں میں یہ کہوں گا کہ انہوں نے کفریہ قوانین والے اس غلبہ اور قوت سے جہاد اسلامی حکومت قائم کرنے کی خاطر کیا جو وجود کے لئے بمنزلہ زندگی اور جسم کے لئے بمنزلہ روح کے ہے۔ مسلمانوں کی شان کے خلاف یہ دستور اپنے پیچھے ایک بہت بڑا فساد لے کر آیا جس نے تمام شعبہائے زندگی کو اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ چنانچہ عقیدہ میں تو یہ فساد آیا کہ کفر والحاد بہت سے لوگوں میں سرایت کر گیا، اخلاق میں یہ بگاڑ آیا کہ فساد پھیل گیا اور گروہ بندی عام ہوگئی، عام طرز زندگی میں یہ خرابی پیدا ہوئی کہ

حق سے پھرا جانے لگا اور شریعت زیادہ ہو گیا جب کہ حکومت میں یہ فساد آیا کہ قیادت کی بے جا سپردگی عام ہو گئی، ظلم اور سرکشی نے حکمرانی کی اور صورتحال بڑے بڑے خطرات سے ڈرانے لگی جن میں سب سے چھوٹا خطرہ حکمرانی کا ہاتھ سے نکل جانا اور آزادی کا فقدان تھا یا قدر و قیمت، اخلاق عالیہ اور مخصوص اہداف والی اس امت کا اس میں تبدیل ہو جانا تھا جس کی نہ تو کوئی قدر و قیمت ہو، نہ اس کے پاس اخلاق عالیہ ہوں اور نہ ہی اس کے اہداف مقرر ہوں اور جس کی حالت دیگر کافر اور ملحد امتوں کی سی ہو جو ایک عرصہ تک زندگی گزارتی ہیں اور پھر فنا ہو جاتی ہیں۔

اور اہل حق نے تمام مسلم ممالک میں سلطانوں کی شان سے انوکھے اس دستور کی مخالفت کرتے ہوئے اپنی آواز بلند کی اور تمام سلطانوں کے گورنروں اور حکومت پر فائز مقتدر شخصیات سے اسلامی شریعت کی طرف رجوع کا مطالبہ کیا تا کہ امت کو اس مہلک کنویں سے بچایا جا سکے جس میں اس کا گرنا یقینی ممکن تھا اور اس سنگین خطرے کے آگے رکاوٹ بن جانے کے پیش نظر جو لازماً اپنے ساتھ یہ فاسد اور انوکھا دستور لیکر آتا۔

تمام حکام اہل حق کی چیخ و پکار سننے سے بہرے بن گئے، میں یہ نہیں کہتا کہ یہ بہرا پن ان کی ناپسندیدگی کی بناء پر تھا بلکہ یہ تو اس دائرے سے نکلنے سے عاجز ہونے کے سبب تھا کہ جس میں کفریہ سامراج نے انہیں چھوڑ رکھا تھا اور اسی طرح اس کی بجا اس مغربی ثقافتی روح کی کشش سے چھٹکارا پانے پر قادر نہ ہونا تھا جس کے دائرے میں وہ کافی طویل عرصے تک جیتے رہے تھے۔ اور بعض حکام نے اس زمانے کی اسلامی شریعت درست نہ ہونے اور اس کے موجودہ ثقافتی دائرے میں نہ چل سکنے کا عذر ظاہر کیا اور یہ شریعت کے غرف میں ایک ایسا عذر ہے جو گناہ سے بھی بدتر ہے۔

اور بعض دیگر حکام نے ایک منظم اسلامی قانون کے نہ ہونے کو اس کا سبب قرار دیا ہے کہ جس کی تطبیق اور اس پر چلنا ممکن ہو۔ اور بسا اوقات انہیں اس مت پر ابھارنے والا سبب ان کی اسلامی شریعت سے جہالت اور عدم واقفیت ہوتی ہے۔ اور اگر مسلم شخصیات میں کوئی بھی ایسا شخص موجود نہ ہوتا جو اسلامی شریعت اور اس کے قوانین کو صحیح صورت پر جان سکتا تو پھر تو یہ حضرات بغیر کسی شک و شبہ کے اللہ



رب العزت اور عامۃ الناس کے ہاں معذور ہوتے لیکن جب تک یہ ایسے مسلمانوں کے درمیان میں موجود ہیں جو اسلامی شریعت کو جانتے سمجھتے ہیں اور اس صورت پر اس کی عمدہ تطبیق کر سکتے ہیں جو دنیا و آخرت دونوں میں سعادت کو یقینی بناتی ہے (اور اقتدار کو ان حضرات کے حوالہ کرنا اور اس ذمہ داری کو ان کے سپرد کرنا ممکن بھی تھا تا کہ وہ حکومت کی تمام کلیات و جزئیات میں اللہ رب العزت کی شریعت بیان کرنے اٹھ کھڑے ہوتے اور حکام کی ذمہ داری بھی یہی ہے کہ وہ ان احکام کو نافذ کریں اور اپنے پاس موجود دلائل سے امت کو ان احکام پر ابھارے) تو پھر یہ حضرات (حکام) کسی بھی حال میں معذور نہیں ہو سکتے اور عنقریب ان کا اللہ تعالیٰ کے ہاں ہر اس چھوٹی بڑی ذمہ داری پر محاسبہ ہوگا جو اس امت کے لئے نہ نبھا سکے خواہ انکا یہ عمل دنیاوی اعتبار سے ہو یا اخروی اعتبار سے اور اسی طرح ان پر شفقت مہربانی ان کے عذر کو ختم کرنے اور ان کی حجت کو باطل کرنے کے لئے ہی کیوں نہ ہو۔ میں نے اللہ رب العزت سے استخارہ کیا اور اسلامی شریعت کے دستور کے اقتباس میں اس سے مدد طلب کی جو ملک کے تمام احوال، امت کی ساری ضروریات اور مسلمان شخص کی زندگی کے تمام تقاضوں پر مشتمل ہے وہ زندگی جو ایک طرف ایمان، امید، پاکی، اور شرافت ہے تو دوسری جانب وہ عزت اور قیادت بھی ہے اور جیسا کہ اس کا رب اس کے لئے پاکیزہ زندگی چاہتے ہیں چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے (جو عمل صالح کرے مردوں میں یا عورتوں میں سے اور اس حالیکہ وہ مومن ہو تو پس ہم اس کو پاکیزہ زندگی دیں گے) (الآیۃ 97/16) اور اللہ جل شانہ کی مدد سے یہ دستور اس طرز پر مکمل ہو گیا ہے کہ اگر چہ مجھے اس امر میں کوئی شک نہیں کہ یہ اسلامی شریعت کی گراں قدر شخصیات کی طرف سے تصحیح و اصلاح کے قابل ہے لیکن اس کے برعکس اس امر میں بھی مجھے کوئی شک نہیں کہ جو بھی اسلامی حکومت اسے لے گی اور اس پر عمل پیرا ہوتے ہوئے دل و جان سے اسے ملک کے تمام احوال اور زندگی کے سارے امور پر منطبق کرے گی تو یقیناً وہ دنیوی و اخروی کمال اسے ملے گا جو اس کے علاوہ دنیا کی کسی دوسری امت اور عوام کو کسی بھی صورت میسر نہ ہوگا۔ اور تجربہ سب سے بڑی دلیل ہوا کرتی ہے تو کیوں نہ ہم تجربہ کر کے دیکھ لیں! اور یہ اس وجہ سے کہ یہ اللہ جل جلالہ کا طریقہ اور ہدایت ہے۔ جس کے متعلق رب تعالیٰ نے ارشاد فرمایا

(پس جس شخص نے میری ہدایت کی پیروی کی تو نہ وہ گمراہ ہوگا اور نہ بدبخت ہوگا)(الآیۃ:123/20)اور حضرت محمد عربی ﷺ کی اطاعت ہے،جس کے متعلق اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا (اور اگر تم اس (آپ علیہ السلام) کی اطاعت کرو گے تو ہدایت کو پالو گے)(الآیۃ:54/24) اور ایمان و عمل صالح ہے کہ جن سے اللہ رب العزت کا وعدہ متحقق ہوتا ہے اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے پیش نظر (اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں سے وعدہ کیا ہے جو تم میں سے ایمان لائے اور انہوں نے نیک کام کئے انہیں ضرور خلافت (سلطنت) دے گا زمین میں جیسے ان کے پہلوں کو خلافت دی،اور البتہ ان کے لئے ان کا دین ضرور قوت (استحکام) دے گا جو اس نے ان کے لئے پسند کیا اور البتہ ان کے لئے خوف کے بعد ضرور امن بدل دیگا)(الآیۃ:24/55)

اور آخر میں عرض یہ ہے کہ یہ اسلامی دستور ہے جسے میں ہر مسلمان حاکم کے سامنے پیش کر رہا ہوں اور تمام مسلمان حکام کو اسے لینے اور اس پر عمل کی دعوت دیتا ہوں اور میرا پورا وجود پر اعتماد ہے کہ ہر وہ امت جس کے افراد اس کو صدق دل سے ذوق و شوق کے ساتھ لیں گے اور اسے اپنائیں گے یہ اس کے لئے دنیاوی عزت،سعادتمندی اور اخروی عزت اور آخرت میں ہمیشہ ہمیشہ کی نعمتوں کے ساتھ کامیابی کو یقینی بنائے گا۔

اور یہ دستور درج ذیل اقسام پر مشتمل ہے

(1)سیاسی قسم۔(2)قضاء اور جنایت سے متعلقہ احکام کی قسم۔(3)اسلامی عقائد کی قسم۔(4)شرعی عبادات کی قسم۔

اور میں اللہ جل شانہ سے سوال کرتا ہوں کہ جو کچھ اس دستور میں درج ہے تمام مسلمان حکمرانوں کو اس پر عمل کی توفیق عطا فرمائے اور ان کے لئے وہ عزت،شرافت،صفائی اور پاکیزگی والی زندگی واجب فرمائے کہ جس پر ان کے قبائل والوں کی نگاہیں ہوتی ہیں تاکہ وہ اپنی دنیا و آخرت دونوں میں سعادتمند ہو جائیں۔اے اللہ تو اس کی تصدیق فرما بلاشبہ تو بڑا طاقتور،قدرت والا ہے۔اور سلامتی ہو تمام رسولوں پر اور ہر قسم کی تمام تر تعریفیں اللہ رب العزت کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا پروردگار ہے۔



## الدستور الاسلامی

دستور اسلامی کی تعریف:اللہ تعالیٰ کا اسلامی دستور اسے کہتے ہیں جو انسان کی تکمیل اور دنیوی واخروی منزل میں اسے سعادتمند بنانے کے لئے وضع کیا گیا۔

انسان کی تکمیل کا مطلب:انسان اپنے محاسن و اخلاق میں ناقص اور اپنے ذاتی فضائل، انسانی قیمت اور اخلاقی آداب میں نامکمل پیدا کیا جاتا ہے اور ان سب امور میں وہ تکمیل کا محتاج ہوتا ہے اور اسی بناء پر اس پر رحم فرماتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے اس کے لئے اپنا الٰہی دستور مقرر فرمایا ہے جو اللہ رب العزت کی شریعت اور اس کا راستہ ہے تاکہ اس کی بدولت انسان کامل اور اپنے پروردگار کے ہاں معزز بن جائے۔

سعادت کا معنیٰ:اس زندگی کی سعادت انسانی جسم کو اس کے کھانے پینے اور ہر قسم کے جسمانی ونفسانی مشقت وتکلیف سے خالی گھر جیسی ضروریات کے حصول کے ساتھ آسودہ حال بنانا ہے۔اور اخروی زندگی کی سعادت یہ ہے کہ سلامتی والے گھر میں کامل نعمتوں کی لذت کے ساتھ انسانی جسم اور روح دونوں کو خوشحال بنایا جائے۔

(1)سیاسی قسم اور اس میں آٹھ ابواب ہیں جو اکیس فصلوں اور چھہتر دفعات پر مشتمل ہیں پہلا باب حکومت کے بیان میں اور اس میں چار فصلیں ہیں پہلی فصل حکومت بنانے سے متعلق ہے اور اس میں پانچ دفعات ہیں دفعہ(1)امام مقرر کرنے اور حکومت کی بنیاد رکھنے کے متعلق ہے۔

اسلام نے اپنا اتباع کرنے والوں پر اپنے لئے ایک امام مقرر کرنا اور ایک ایسی حکومت قائم کرنا لازم کیا ہے جو شریعت قائم کرنے کے سلسلہ میں امام کی معاونت کرے اور لوگوں کو اس امر پر ابھارے تاکہ وہ اس کی بدولت دنیا و آخرت میں سعادت کو پالیں۔اور اس اسلامی وجوب کی تین دلیلیں ہیں۔سب سے پہلی دلیل:اللہ تبارک وتعالیٰ کا اپنے رسول حضرت محمد ﷺ کو تمام مسلمانوں کا امام مقرر کرنا ہے بایں طور کہ آپ علیہ السلام کے اوپر واجب کر دیا کہ آپ (علیہ السلام) لوگوں کے درمیان فیصلہ کریں اپنے اس ارشاد پاک کے تحت (بے شک ہم نے آپ کی طرف کتاب نازل کی بچی تاکہ آپ

لوگوں کے درمیان فیصلہ کردیں جو اللہ آپ کو دکھادے (سوجھادے) (105/4) نیز اپنے اس ارشاد پاک کے تحت (اور یہ کہ ان کے درمیان فیصلہ کریں اس سے جو نازل کیا اللہ نے اور ان کی خواہشوں پر نہ چلو) (الآیۃ :49/5) اور آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام سے آپس کے فیصلہ کرانا اپنے اس قول سے واجب کردیا (پس قسم ہے آپ کے رب کی وہ مومن نہ ہونگے جب تک آپ کو مُنصف نہ بنائیں اس جھگڑے میں جو ان کے درمیان اٹھے) (65/4) اور آپ علیہ السلام کی پیروی اپنے اس قول میں لازم قرار دیدی (یقیناً تمہارے لئے ہے اللہ کے رسول (ﷺ) میں ایک بہترین نمونہ) (21/33) اور آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام امراء کو متعین فرماتے تھے اور گورنروں کے ساتھ حکام اور قاضیوں کو مختلف صوبوں اور علاقوں میں بھیجا کرتے تھے اور یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ کے علم اور اس کے حکم سے تھا لہٰذا اس سے اس امر پر دلالت ہوئی کہ مسلمانوں کو اپنا امام مقرر کرنا اور اپنی حکومت قائم کرنا واجب ہے۔

دوسری دلیل: آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی وہ احادیث مبارکہ ہیں جو اس بات کا فیصلہ کرتی ہیں۔ جیسا کہ آپ علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ ”جب تین آدمی سفر میں نکلیں تو اپنے اپر ایک شخص کو امیر مقرر کرلیا کریں“ (ابوداود) اور آپ ﷺ کا ارشاد ہے کہ ”ان تین اشخاص کے لئے جائز نہیں جو کسی بیابان زمین میں ہوں مگر یہ کہ وہ اپنے درمیان کسی ایک کو اپنا امیر مقرر کرلیں (اسے احمد نے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کیا)

تیسری دلیل: تمام مسلمانوں کا (جو گمراہی پر جمع نہیں ہوسکتے) اس وجوب پر اجماع اور ان کا اپنے نبی اور سب سے پہلے امام آنحضرت ﷺ کی وفات کے وقت اس وجوب کے قیام میں جلدی کرنا بایں طور کہ انہوں نے آپ ﷺ کے خلیفہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کی جو مسلمانوں کو ان کے رب کی شریعت اور ان کے نبی ﷺ کے طریقے پر عمل کا بعینہ اسی طرح حکم دیتے تھے۔ جس طرح اللہ کے رسول ﷺ حکم دیا کرتے تھے۔

دفعہ (2) خلیفہ مقرر کرنے اور اس کی اطاعت واجب ہونے کے بیان میں مسلمانوں پر ان کا خلیفہ دو امروں میں سے کسی ایک امر سے مقرر کیا جائے گا پہلا امر یا پہلا طریقہ: یہ ہے کہ خلیفہ کو امت



میں باریک بیں اور دور اندیش شخصیات کے انتخاب والے طریقے سے مقرر کیا جائے۔ چنانچہ علماء وصلحاء اور میدان جہاد و اقتصاد سے وابستہ بڑے حضرات اس منتخب خلیفہ کے ہاتھ پر کتاب وسنت کے مطابق عدل وشریعت قائم کرنے پر بیعت کریں پھر پوری امت کتاب وسنت کے مطابق شریعت اور عدل انصاف قائم کرنے پر ان کی پیروی میں اس کے ہاتھ پر بیعت کرے اور ا[illegible]ت خیر اور نیکی کے کاموں میں اس کی اطاعت واجب ہوجائے گی اور اس کی بغاوت حرام ہوگی جب تک کہ وہ مسلمانوں کے درمیان ان کے رب کی شریعت اور ان کے نبی ﷺ کے طریقے کے مطابق فیصلے کرتا رہے اور عدل و شریعت قائم کرتا رہے اور اسی طریقہ کار پر سب سے پہلے خلیفہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ مقرر کئے گئے۔

دوسرا طریقہ: یہ ہے کہ خلیفہ خود اپنے آپ کو ہتھیار کے زور پر مقرر کرے اور لوگوں کو اپنی بیعت کی دعوت دے سو امت میں سے دور اندیش اور باریک بیں علماء، میدان جہاد اور مالیات و اقتصاد سے وابستہ بڑے حضرات جلدی سے کتاب وسنت کے حکم کے مطابق شریعت اور عدل قائم کرنے پر اس کے ہاتھ پر بیعت کرلیں پھر ان کی دیکھا دیکھی باقی تمام مسلمان بھی اس کے ہاتھ پر اسی امر پر بیعت کرلیں کہ جس امر پر دور اندیش و باریک بیں حضرات نے اس کے ہاتھ پر بیعت کی ہو یعنی کتاب وسنت کے مطابق فیصلے کرنا اور عدل و شریعت کا قیام۔ اور رہی بات مسلمانوں کے خلیفہ اور انکے امام کی اطاعت کے لازم ہونے کی تو اس بابت اللہ رب العزت ارشاد فرماتے ہیں (اے ایمان والو! اطاعت کرو اللہ کی اور اطاعت کرو رسول (ﷺ) کی اور ان کی جو تم میں سے صاحب حکومت ہیں) (58/4) اور آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشاد پاک ہے کہ ”سنو اور اطاعت کرو اگرچہ تم ایک حبشی غلام وحاکم ہو جس کا سر کشمش کی مانند ہو (اسے بخاری نے اور احمد نے روایت کیا) جیسا کہ مسلمانوں کے خلیفہ و امام کے خلاف سرکشی اور اس کے حکم کی بغاوت آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اس فرمان سے ثابت ہے کہ ”جو شخص اپنے امیر سے کوئی چیز ناپسند کرے تو اسے چاہئے کہ صبر کرے کیونکہ جو شخص بادشاہ کے خلاف ایک بالشت کے برابر نکلے گا (بغاوت کرے گا) تو وہ جاہلیت کی موت مریگا (متفق علیہ) اور اچھے کاموں کے علاوہ

دیگر غیر شرعی امور میں نہ تو اطاعت واجب ہے اور نہ ہی بغاوت حرام ہے کیونکہ آپ ﷺ کا ارشاد ہے کہ ''مسلمان شخص پر سننا اور اطاعت کرنا لازم ہے اس کام میں جسے وہ پسند کرے اور اس کام میں بھی جسے وہ ناپسند کرے جب تک اسے کسی معصیت کا حکم نہ دیا جائے سو جب اسے کسی معصیت کا حکم دیا جائے تو نہ سننا چاہئے اور نہ اطاعت کرنا''

## دفعہ (3) خلیفہ کی صفات کے بیان میں

خلافت یا امامت پر اسی شخص کے ہاتھ پر اختیاری بیعت کی جائے گی جس میں درج ذیل صفات جمع ہوں:

(1) اسلام: اس حیثیت سے کہ وہ تقویٰ دار مؤمن ہو اللہ رب العزت کے فرائض بجالاتا ہو اور اس کے منع کردہ امور سے مکمل احتراز کرتا ہو۔

(2) صحیح سلامت عقل۔

(3) اندھے، گونگے اور بہرے پن سے صحیح سلامت ہونا اور اسی طریقے پر ہاتھوں اور پیروں کا صحیح سلامت ہونا۔

(4) کتاب وسنت اور شریعت کے اصول وفروع پر عمل اور یہ کہ ان امور کے اندر وہ اجتہاد کا درجہ رکھتا ہو۔

(5) معزز اور پاکیزہ نسب کا ہونا۔

رہی بات اسلام کے شرط ہونے کی تو وہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد پاک کی بناء پر ہے: (اور اطاعت کرو ان کی جو تم میں سے حکومت والے ہیں) جس کے سیاق میں مؤمنین کو خطاب ہے چنانچہ اس سے اس امر پر دلالت ہوئی کہ خلیفہ اور امام کے اندر ایمان کا ہونا شرط ہے۔ اور رہی عقل کی شرط تو وہ اس وجہ سے ہے کہ مشقتیں اور تکالیف ہمیشہ عقل سے متعلق ہوا کرتی ہیں۔ اور اعضاء وحواس میں سلامتی کی شرط اس بناء پر ہے کہ اس اہم منصب کا حق وہی شخص ادا کرسکتا ہے جو صحیح سلامت اعضاء وحواس کا مالک ہو۔ اور رہی بات شریعت کا علم رکھنے کے شرط کی تو وہ اس لئے ہے کہ شریعت ہی دراصل اصل حکم اور



قانون ہے تو جو شخص شریعت کو نہیں جانتا تو نہ تو اس کے لئے شریعت کے مطابق فیصلے کرنا ممکن ہے اور نہ ہی وہ مطلوبہ صورت پر اس کا نفاذ کرسکتا ہے۔ اور رہ گئی بات نسب کے بڑا اور معزز ہونے کی تو اس کی وجہ یہ ہے کہ تمام انبیاء معزز امتوں میں سے مبعوث کئے جاتے تھے۔ اور خلیفہ چونکہ امت اور شریعت کے معاملے میں اللہ کے رسول ﷺ کا خلیفہ ہوا کرتا ہے تو لہٰذا مناسب یہی ہے کہ وہ اونچے اور معزز نسب والا ہو نہ کہ کمتر اور گرے پڑے نسب والا ہو کیونکہ یہ اس کی عظمت واحترام کے لوازمات میں سے ہے اور پھر اس کی اطاعت وفرمانبرداری کے لئے بھی لازم ہے اور سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا قول اس بات کا شاہد ہے کہ ''عرب دین اختیار نہیں کریگا مگر اس قریشی قبیلہ کی بدولت'' اور یہ مقام عرب کے ہاں قریش کے معزز ہونے اور اونچے رتبہ کی وجہ سے ہے۔

### دفعہ (4) مجلسِ خلافت تشکیل دینے اور اس کے اہم کام کے متعلق

مجلسِ خلافت کے نام سے موسوم ایک مجلس حکومت کی ذمہ داریوں اور کام کاج کے بوجھ کے سلسلہ میں خلیفہ کی معاون ومددگار ہوگی جو ان افراد سے مل کر بنے گی۔ (1) خلیفہ کا ایک ایسا نائب جو علم، نیکی، کفایت اور خلافت کی ذمہ داریوں اور حکومت کے اہم کاموں کے تحمل میں اس کا ہم مثل ہو۔ (2) علم، جنگ وقتال اور مال وجائیداد والے وہ نیک تجربہ کار افراد کہ جن کا شمار ملک کے دور اندیش اور باریک بیں شخصیات میں ہوتا ہو۔ اور رہا اس مجلس کا اہم ترین کام تو وہ یہ ہے کہ باہمی رائے اور مشورے کے ذریعے خلیفہ کی رہنمائی اور معاونت کو زیادہ سے زیادہ بڑھایا جائے۔ اور یہ اللہ رب العزت کے اس قول پر عمل کے پیش نظر ہے: (اور آپ ان سے مشورہ کرلیا کریں معاملے میں) اور دوسری جگہ ارشاد ہے: (اور ان کو اپنے درمیان (معاملات میں) مشورے کا حکم ہے) اور رسول اللہ ﷺ کی پیروی اور آپ علیہ السلام کی سنت پر عمل کے سبب ہے اس طور پر کہ آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم سے مشورہ لیا کرتے تھے۔ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بہت سے امور میں آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو وہ اچھے مشورے دیتے جو وہ مناسب سمجھتے تھے چنانچہ آپ علیہ السلام ان کی رائے اور مشورے کو قبول کرلیتے۔ یہاں تک کہ ان کی حیثیت آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وزراء کی سی تھی اور وہ آپ علیہ السلام

کے مُعاون تھے۔مزید براں یہ کہ آپ علیہ السلام مختلف وزارتوں میں سے کسی ایک وزارت کی امارت ان میں سے ہرایک کے سپرد کردیتے تھے۔چنانچہ جو صحابی فقیہ ہوتا اسے عدول وقضاء کا وزیر مقرر فرماتے ،اور جو عالم ہوتا اسے تعلیم وتربیت کا وزیر مقرر فرماتے ،اسی طرح میدان جنگ سے وابستہ شخص کو وزیر دفاع ،اقتصادوالے کو وزیر مالیات واقتصاد اور صناعت والے کو وزیر صناعت مقرر فرماتے اور اسی طریقے پر ہرایک اپنے علاقے کی وزارت کی باگ ڈور سنبھالتا تھا جو اس کے مختص ہوا کرتا تھا۔

دفعہ(5) خلیفہ کو معزول کرنے اور کسی دوسرے شخص کو اس کی جگہ مقرر کرنے کے بیان میں جب تک خلیفہ خلافت کی ذمہ داریوں اور کام کاج کے بوجھ کے تحمل پر قدرت رکھتا ہو اور اس کا پورا پورا حق ادا کرتا ہو اس وقت تک اسے معزول نہیں کیا جاسکتا کیونکہ مسلم شریف کی ایک روایت ہے آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ''اور جو شخص کسی امام سے بیعت کرے اور اس کو اپنا ہاتھ دے دے اور دل سے اس کی تابعداری کی نیت کرے تو اس کی اطاعت کرے اگر طاقت ہو پھر اگر دوسرا (امام) اس سے لڑنے آجائے تو اس دوسرے کی گردن مارو'' پھر اگر وہ اس منصب میں کوتاہی کرے خواہ کسی عاجزی کے سبب جو اسے لاحق ہوجائے یا کسی مستقل مرض کے سبب جس میں وہ مبتلا ہوجائے یا اس مرض کے سبب انتقال ہوجانے کے سبب،تو پھر مجلس خلافت اس کے نائب کے ہاتھ پر بیعت کرے گی جو اس کی تمام معتبر صفات میں اس کا ہم مثل ہو پھر تمام لوگوں کو نئے خلیفہ کے ہاتھ پر کتاب وسنت کے حکم کے مطابق شریعت اور عدل قائم کرنے پر بیعت کی دعوت دی جائے گی اور اس کے لئے مسلمان علماء میں سے ایک ایسا نائب مقرر کردیا جائے گا جس میں خلیفہ کی تمام صفات جمع ہوں اور اسے دائمی مجلس خلافت میں داخل کردیا جائے گا۔

## فصل (2) حکام کے متعلق

### اور اس میں چار دفعات ہیں

### پہلی دفعہ: ولایت کی شرائط سے متعلق ہے

ملک کی کوئی بھی ولایت چاہئے وہ قضاء کی ہو، وزارت کی ہو، ولالیت کی ہو، امارت کی ہو ،انتظامی امور کی ہو یا کسی ادارے کی ولایت ہو، اس وقت تک کسی بھی شخص کے حوالے کرنا جائز نہیں ہے



جب تک اس میں درج ذیل شرائط نہ پائی جائیں:

(1) ایمان اور تقویٰ: کیونکہ اللہ رب العزت کا ارشاد ہے: (بلاشبہ اللہ کے ہاں تم میں سے سب سے معزز تم میں سب سے زیادہ تقویٰ والا ہے) چنانچہ اہل وطن غیر مسلم ذمی اور اسی طریقے پر وہ فاسق وفاجر مسلمان جو کبیرہ گناہوں کا مرتکب ہو تو مذکورہ مناصب میں سے کوئی بھی منصب کسی بھی صورت ان جیسے لوگوں کے حوالے نہیں کیا جائے گا الا یہ کہ کوئی سخت ترین ضروت پیش آجائے اور نیز اس شرط پر کہ حکومت اس ضرورت کو ختم کرنے کے سلسلہ میں اس منصب کا اہل شخص تیار کرنے پر کام کریگی۔

(2) یہ کہ جو منصب اس کے حوالے کیا جارہا ہو اس کے معاملے میں مکمل علم اور سوجھ بوجھ رکھنے کے حوالے سے بھرپور قابلیت ہو۔اور یہ آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اس ارشاد پاک کے پیش نظر ہے کہ ''جب حکومت نااہل شخص کے سپرد کی جانے لگے تو قیامت کا انتظار کرو'' (بخاری)۔

(3) یہ کہ منصب کے امیدوار نے نہ تو منصب ازخود مانگا ہو اور نہ ہی اس کے حصول کے بلسلہ میں کسی قسم کی کوئی کاوش وسعی کی ہو کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ''بخدا ہم اس کام کا والی کسی بھی اس شخص کو نہیں بنائیں گے جو اسے طلب کرے یا اس میں طمع رکھے'' (مسلم)

دفعہ (2) حکام وغیرہ کو متعین کرنے کی کیفیت کے بیان میں:

ملک کے تمام اہم مناصب مثلاً: قضاء، وزارت، ولایت، امارت، قیادت، اور انتظامی امور کی انجام دہی، مذکورہ دو امور میں سے کسی ایک امر یا طریقے سے سپرد کئے جائیں گے۔ پہلا طریقہ: یہ ہے کہ حکومت ایسے شخص کو منتخب کرے جس کے لئے وہ منصب چاہتی ہے اور یہ کام (انتخاب) اس شخص کی امانت، کفایت، جاننے میں انتہائی چھانٹ پھٹک اور تہہ تک پہنچنے کے بعد کیا جائے گا کیونکہ خود آپ علیہ الصلوٰۃ السلام اور آپ علیہ السلام کے بعد خلفائے راشدین بھی اسی طریقہ پر امراء، حکام اور عمال کو متعین فرمایا کرتے تھے۔

دوسرا طریقہ

یہ ہے کہ ملک، شہر، علاقے یا گاؤں دیہات والے کسی ایسے شخص کو منتخب کریں کہ جو منصب اس

کے سپرد کرنے کا ارادہ ہو، اُس میں اُس منصب کی تمام شرائط بدرجہ اتم جمع ہوں مثلاً: امانت، کفایت وغیرہ۔

## دفعہ(3)

حکام کا مرتبہ میں اپنے دیگر ہم وطنوں کے ساتھ برابری کے بیان میں اس امر کا پاس رکھنا ضروری ہے کہ ملک میں منصب والا حقوق اور واجبات کے باب میں کسی بھی صورت میں اپنے دیگر ہم وطنوں سے ممتاز نہ ہو اگر چہ صاحب منصب خود امام المسلمین ہی کیوں نہ ہو اور اس کی وجہ یہ ہے کہ تمام مسلمان برابر اور ایک جیسے ہیں جن کے خون باہم ایک دوسرے کے مماثل ہیں اور حفظ وامان کے حوالہ سے ان میں سے سب سے ادنیٰ و کمتر شخص بھی ذمیوں کو امان دے سکتا ہے، اور وہ سب اپنے اغیار پر ایک ہاتھ کی مانند ہیں جیسا کہ صحیح حدیث شریف میں آیا ہے کہ "صاحب منصب کے لئے خواہ اس کا منصب کتنا ہی بڑا کیوں نہ ہو یہ درست نہیں کہ وہ کسی مسلمان ہم وطن پر فضیلت رکھے یا اس کی حرمت کو پامال کرے یا اسے گالم گلوچ کرے یا اسے مارے پیٹے یا بغیر کسی لازمی حق کے اس کا مال اپنے قبضے میں لے"۔ اور جب یہ ثابت ہو جائے کہ صاحب منصب نے کسی بھی ہم وطن کے ساتھ زیادتی کی خواہ وہ کسی بھی قسم کی کوئی زیادتی ہو تو پھر اس صاحب وطن کو پورا پورا حق حاصل ہوگا کہ وہ قاضی کے ہاں اپنے اپر زیادتی کرنے والے اس صاحب منصب کے خلاف دعویٰ دائر کرے اور اس سے اپنے ساتھ ہونے والی زیادتی کا فیصلہ کروائے۔ اور قاضی کے اپر بھی یہ لازم ہے کہ وہ انصاف کے ساتھ اس کا فیصلہ کرے اور اسے اس کا پورا پورا حق دے جو شریعت نے اسے دیا ہے، کسی قسم کی کوئی کوتاہی نہ کرے اگر چہ اس شخص کے ساتھ زیادتی کرنے والا خود مسلمانوں کا امام اور خلیفہ یا اس سے بھی بڑھ کر کیوں نہ ہو کیونکہ کوئی بھی شخص اللہ کے رسول ﷺ سے زیادہ فضیلت اور شرف والا نہیں جبکہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ "میں نے جس کسی شخص کا مال لیا ہو تو یہ میرا مال حاضر ہے سو وہ اس میں سے لے لے۔ اور جس کسی کی پیٹھ پر میں نے (کوڑا وغیرہ) مارا ہو تو یہ میری پیٹھ حاضر ہے سو وہ اس سے بدلہ لے لے"۔ اور ایک دفعہ سیدنا امام علی رضی اللہ عنہ پر ایک یہودی شخص نے ایک مقدمہ کر لیا اور اسے ان کے شریح نامی قاضی کے پاس لیکر چلا گیا چنانچہ امام القضاء فیصلہ کرنے بیٹھ گیا حالانکہ آپ رضی اللہ عنہ اس وقت مسلمانوں کے خلیفہ اور



ان کے امام تھے۔ اور اللہ کے رسول ﷺ کی صاحبزادی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا جو سارے جہاں کی تمام شریف عورتوں کی سردارنی ہیں ان کے متعلق اللہ کے رسول ﷺ نے یہ ارشاد فرمایا کہ "خدا کی قسم اگر یہ چوری کرتی تو میں اس کا ہاتھ بھی کاٹ دیتا"

## دفعہ(4)

اس بیان میں کہ مخاطب کرنا اور نصیحت کرنا تمام ہم وطنوں کا حق ہے۔

ہر اہل وطن شخص جس نے حکومت کے کسی صاحب منصب سے کوئی ظلم یا زیادتی یا کوئی برا تصرف ہوتے دیکھا خواہ وہ صاحب منصب خود مسلمانوں کا امام یا اس سے کم رتبے والا کوئی حاکم گورنر ہی کیوں نہ ہو تو اسے یہ حق حاصل ہے کہ وہ اسے یاد دہانی کرائے اور وعظ و نصیحت کرے اور مہذب کلام سے اسے مخاطب کرے لیکن خیال رہے کہ یہ نصیحت آمیز بات ادب واحترام کے دائرے کے اندر ہو اور اس حق کا حصول ایک صحیح حدیث میں آپ علیہ الصلوٰۃ السلام کے اس ارشاد کے پیش نظر ہے کہ "اور یہ کہ تم اس شخص کو نصیحت کرو جسے اللہ تعالیٰ نے تمہارے معاملے کا حاکم بنایا ہے اور جسے نصیحت کی جائے اسپر لازم ہے کہ وہ نصیحت کو قبول کرے اور اس پر شکریہ ادا کرے"۔ اور ایک روایت میں آیا ہے کہ ایک شخص نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے اس وقت کہ جب وہ مسلمانوں کے خلیفہ تھے یہ کہا اے عمر! ہمارے معاملے میں اللہ سے ڈرو تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اسے یہ کہہ کر جواب دیا کہ اگر تم ہم سے یہ بات نہ کہو تو تمہارے اندر کوئی خیر نہیں ہے اور اگر ہم تمہاری اس بات کو قبول نہ کریں تو ہمارے اندر کوئی خیر نہیں ہے اور ایک مرتبہ فرمایا کہ جو شخص مجھ میں کوئی کجی (غلطی) دیکھے تو اسے چاہئے کہ وہ اس کی اصلاح کرے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ایک موقع پر فرمایا کہ اگر تم لوگ اللہ کی کتاب کے مطابق یہ فیصلہ پاؤ کہ تم نے میرے پاؤں بیڑیوں میں ڈالنے ہیں تو میرے پاؤں بیڑیوں میں ڈال دینا۔ اور حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنے خطبہ خلافت میں فرمایا کہ اے لوگو! میں تمہارے اپر حاکم بنایا گیا ہوں اور میں تم سے افضل نہیں ہوں، اگر میں درست رہوں تو تم میری مدد کرنا اور اگر میں کوئی غلطی کروں تو میری اصلاح کر لینا۔ ہاں البتہ اتنی بات ہے کہ وعظ و نصیحت میں ایسی باتیں کہنا جائز نہیں کہ جو صراحۃً

مسلم حکمرانوں کی توہین وتذلیل پر دلالت کرتی ہوں کیونکہ ہر اہل وطن پر تمام حُکام کا احترام اور تعظیم لازم ہے اور اس کا سبب آپ ﷺ کا قول ہے کہ بلاشبہ مسلمان بوڑھے شخص اور اس حافظ قرآن کی عزت کرنا اللہ تبارک وتعالیٰ کی تعظیم میں داخل ہے جو نہ تو اسے (قرآن کریم کو) غلط مقاصد میں استعمال کرتا ہو اور نہ اس سے بے وفائی کرتا ہو اور اسی طریقے پر مُنصف بادشاہ کی عزت کرنا۔

## (تیسری فصل)

حکومت کی کیفیت اور خلافت کے تابع صوبوں کا نظام چلانے کے بیان میں اور اس فصل میں دو دفعات ہیں۔ پہلا دفعہ خلیفہ کا کوئی نائب متعین کرنے کے متعلق ہے۔

خلیفہ اپنا ایک نائب متعین کریگا جو حکومت اور خلافت کے تابع تمام صوبوں کا نظام چلانے کا والی ہوگا جو "والی الاقالیم" یعنی تمام صوبوں کا حاکم کہلائیگا۔ اس امر کو ملحوظ رکھتے ہوئے کہ اس میں تقریباً وہ تمام مطلوبہ شرائط پائی جائیں جو خود خلیفہ کے لئے منصب خلافت سنبھالنے کے لئے مطلوب ہوا کرتی ہیں یعنی کہ شریعت کے تمام اصول وفروع کا علم رکھنا اور تقویٰ واستغناء کی صفت سے متصف ہونا اور اس معاملہ میں بنیادی اصل رسول اللہ ﷺ اور آپ علیہ السلام کے بعد خلفائے راشدین کا عمل ہے کہ وہ حکام کو اپنی طرف سے متعین فرماتے تھے تاکہ وہ دارالحکومت سے دور دراز واقع علاقوں پر حکمرانی کریں۔

### دفعہ (2)

### صوبہ کی مجلس انتظامیہ کے بیان میں

خلیفہ کا نائب جب صوبے میں آکر مقیم ہوجائے تو اس پر لازم ہے کہ وہ اپنی تزکیہ کی ایک صوبائی مجلس وجود میں لائے اور اس مجلس کے لئے وہ اس کے ارکان صوبے اور ضرورت پڑنے پر صوبے سے باہر کے علم، تقویٰ اور استغنا جیسی صفات کے حاملین حضرات میں سے منتخب کریگا بایں طور کہ یہ مجلس مجلسِ خلافت (وزراء کی مجلس) کی ایک چھوٹی سی شکل ہوگی پھر وہ علم، حرب وقتال، اقتصاد اور صناعت والوں میں سے خیر واستطاعت رکھنے والے حضرات کو اس مجلس میں شامل کریگا۔ اور حاکم اس مجلس میں



سے اپنا ایک سہارا اور جماعت تشکیل دیگا جس کے ذریعے وہ صوبے کا نظام چلائے گا اور اس پر حکمرانی کریگا۔ اور جیسا کہ وہ اس مجلس کے ارکان میں سے ہر رکن کے ذمہ تمام صوبوں میں ملک کے فلاحی امور میں کسی ایک فلاحی کام کا نظام سونپے گا تو ساتھ ہی ساتھ وہ اس مجلس کے تمام ارکان سے مشورے لیگا اور ان میں سے اکثریت کی درس رائے کو اپنائے گا۔ چنانچہ وہ فقہاء کی جماعت میں سے قاضیوں کا ایک سربراہ مقرر کریگا، علماء کی جماعت میں سے تعلیم کا ایک سربراہ مقرر کریگا اور میدان کارزار سے وابستہ جماعت میں سے امن وامان کا ایک سربراہ مقرر کریگا اور اسی طریقے پر ہر مخصوص فلاحی کام کا سربراہ اپنے شعبے میں ایک عام سربراہ مقرر کریگا اور اپنے تمام تصرفات کو اس کے حوالے کردیگا چنانچہ ان حضرات میں سے کوئی بھی اپنے فلاحی کام سے متعلقہ کسی بھی امر کو اس وقت تک نافذ نہیں کرسکے گا جب تک کہ اسے مجلس کے روبرو پیش نہ کردے اور اس پر تبادلہ خیال کرکے اس پر موافقت نہ کرلے پھر اس کے بعد یہ امر تصدیق اور ثابت کرنے کے لئے مجلسِ خلافت کے سامنے رکھا جائے گا۔

### وضاحت:

مثال کے طور پر اگر کوئی وزیر تعلیم اپنی وزارت سے متعلق کوئی رائے دیکھے تو وہ اس میں غور وخوض اور اس کی تصدیق کے لئے اس کو مجلسِ خلافت کے تمام ارکان کے سامنے پیش کریگا سو جب مجلس کی موافقت ثابت ہوجائے تو خلیفہ اس امر کو جاری کردیگا اور وزیر کے حوالے کرکے اسے تمام صوبوں اور علاقوں میں اس امر کے نفاذ اور اس پر عمل کرنے کے لئے سارے تعلیمی سربراہان کی طرف روانہ کردیگا اور وزراء کی مجلس میں ہر وزیر کی بہ نسبت یہی معاملہ ہوگا۔

## چوتھی فصل

صوبے کے اندر شہروں اور گاؤں دیہاتوں کا نظام چلانے کے بیان میں اور اس فصل میں نو دفعات ہیں پہلا دفعہ شہری مجلس کے قیام کے بیان میں شہر یا قریبی تمام گاؤں دیہاتوں کی سربراہی شہری مجلس کے نام سے موسوم ایک مجلس کریگی۔ اس مجلس کے ارکان ملک کے تمام معاملات میں انتہائی ماہر وتجربہ کار افراد میں سے ہونگے اس طور پر کہ اس میں موجود ہر رکن حکومت کے فلاحی کاموں میں سے

کسی ایک کام کے سربراہ کا قائم مقام ہوگا۔ چانچہ اس مجلس کا سربراہ صوبے کے حاکم کا نائب ہوگا اور پولیس کا سربراہ صوبے میں عام امن وامان کے سربراہ کا نائب ہوگا اور عدالت اور قاضیوں کا سربراہ صوبے میں عدل وانصاف کے سربراہ کا قائم مقام ہوگا اور اسی طرح سے ہر شعبے میں ہوگا یہاں تک کہ شہری مجلس اُس صوبائی مجلس کی چھوٹی سی شکل بن جائے گی جو خود مجلسِ خلافت کی ایک شکل ہے۔

## دفعہ (2) شہری مجلس کے مقصد کے بیان میں:

شہری مجلس کا مقصد دو امور میں منحصر ہے۔ پہلا امر ہر اس سبب کو تلاش کرنا ہے جو شہر کی شان کو اونچا کردے اور اس کے لئے درستگی اور بھلائی کو یقینی بنالے اور اسی طرح اس معاملے میں دو طرح سے تعاون کرنا ہے۔ ایک تو یہ کہ ہر رکن ان تمام مسائل کو پیش کرے جو اس کی مصلحت یعنی فلاحی کام میں پیش آئیں اور دوسرے یہ کہ مجلس کے تمام ارکان ان مسائل کے حل کے حوالے سے ایک دوسرے سے مشورہ لیں اور پھر ایک متفقہ رائے کو اپنالیں۔ اور دوسرا امر یہ ہے کہ مجلس میں موجود ہر رکن شہر میں حکومت کے فلاحی کاموں میں سے کسی ایک خاص فلاحی کام کی سربراہی انجام دیگا اور اسی بناء پر شہری مجلس سے درج ذیل مجلس وجود میں آئیں گی:

(1) پولیس کی مجلس۔ (2) قضاء اور فیصلے کی مجلس۔ (3) مالیت کی مجلس۔ (4) تعلیمی مجلس۔ (5) اجتماعی اصلاح کی مجلس۔

## دفعہ (3) پولیس کی مجلس کے قیام اور اس کے مقصد کے بیان میں پولیس کا عملہ ان افراد سے مل کر بنے گا:

(1) پولیس کے عملہ کا سربراہ اور اس کے لئے یہ شرط لگائی جائے گی کہ وہ شریعت کا علم رکھنے والا ہو اور صاحب تقویٰ واستغناء ہو۔

(2) مجلس میں کام کرنے والے ارکان جو عملے کے کاموں کی آسانی کے سلسلہ میں اس کی مدد کریں گے۔ اور اس عملے کے تصرف کے تحت ان ہی جیسے افراد کی کچھ تعداد مقرر کی جائیگی جو شہر کی کشادگی اور تنگی کے حساب سے کم زیادہ ہوتے رہیں گے۔ یہ لوگ پولیس کے اصل مقصد کو وجود میں



لائیں گے جو ان امور پر مشتمل ہے:

(1) شہر کے اندر امن وامان اور درست نظام کی حفاظت۔

(2) شہر کے اندر عام چال چلن کی ترتیب اور اس کی سرپرستی۔

(3) ان شرعی احکام کا نفاذ جنہیں حکومت تمام اہلیانِ وطن پر صادر کرتی ہے۔

(4) شہر کے اندر اہلیان وطن کے مابین اچھائی کا حکم کرنا اور برائی سے منع کرنا چنانچہ یہ ہر اس اچھائی کا حکم کریں گے جس کو یہ لوگوں کے درمیان چھٹتا ہوا دیکھیں گے اور ہر اس برائی سے منع کریں گے جس کا یہ لوگوں کے درمیان ارتکاب کرتا ہوا دیکھیں گے اور یہ اللہ رب العزت کے اس ارشاد کے پیش نظر ہے (اور تم میں سے ایک جماعت ایسی ہونی چاہئے جو خیر کی طرف بلائے اور اچھائی کا حکم کرے اور برائی سے منع کرے اور یہی لوگ کامیاب ہیں) [آل عمران 104]

## دفعہ (4) عدل وقضاء کی مجلس کے بیان میں

ایک شہر یا قریب کے تمام گاؤں دیہاتوں میں عدل وقضاء کی ایک عدالت قائم ہوگی جو ایک سربراہ اور چند قاضیوں پر مشتمل ہوگی۔ یہ قاضی صاحبان اس سربراہ کی ان فیصلوں میں شرعی احکام صادر کرنے کے سلسلہ میں مدد کریں گے جنہیں اہلیان وطن غور وخوض اور فیصلے کے لئے عدالت میں پیش کریں گے اور یہ اللہ رب العزت کے اس ارشاد کے پیش نظر ہے (ہم نے اپنے پیغمبروں کو کھلی ہوئی چیزیں دیکر بھیجا اور ہم نے ان کے ساتھ کتاب کو اور انصاف کرنے کو نازل کیا تاکہ لوگ اعتدال پر قائم رہیں) اور نیز اس ارشاد پاک کے پیش نظر ہے (اور جب لوگوں کے درمیان فیصلہ کرو تو انصاف کے ساتھ فیصلہ کرو)

## دفعہ (5) مالی مجلس کے بیان میں

کسی ایک شہر یا قریبی تمام گاؤں دیہاتوں میں ایک مالی مجلس قائم ہوگی جو صندوق کے ایک سربراہ، ایک کاتب، ایک حساب کتاب کے ماہر اور اور خراج جمع کرنے والے شخص پر مشتمل ہوگی۔ اس صندوق میں ملک کے اموال جمع کرنے اور تصرف کرنے کی خاطر رکھے جائیں گے۔ اس پر بیت المال

کے فرغ (اس کی ایک قسم) کا اطلاق ہوگا اور یہ مالیت کی وزارت اور خلافت کے بیت المال کے ساتھ ملا ہوا ہوگا۔

## دفعہ (6) تعلیمی مجلس کے بیان میں

خلافت کے کسی ایک شہر میں ایک تعلیمی ادارہ وجود میں لایا جائے گا جو ایک سربراہ اور چند محررین اور نگہبان اشخاص پر مشتمل ہوگا اور اس کا مقصد تعلیمی معاملات کا قیام اور صوبے میں تعلیم کے عام ادارے کا قیام ہوگا جو تعلیمی معاملات کے لئے ناگزیر ہے اور یہ ادارہ ایسے امور پر قائم ہوگا جن کا تعلق تعلیم وتربیت جیسے اہم مقصد کے ساتھ ہو۔

دفعہ (7) اجتماعی اصلاح کے عملے کی مجلس اور اس کے مقصد کے بیان میں اجتماعی اصلاح کے عملے کی مجلس ان افراد سے مل کر بنے گی:

(1) اسلامی شریعت کا علم رکھنے والا ایک جید عالم جو سربراہ ہوگا۔(2) ایک ماہر وتجربہ کار ٹھیکدار۔(3) ماہر وحاذق طبیب۔(4) اقتصادیات کا ہر شخص۔اور اس عملے کا مقصد وہ تمام امور ہیں جو شہر کے دنیوی واخروی دونوں پہلوؤں کے معاملات سے تعلق رکھتے ہوں اور وہ درج ذیل ہیں:

(1) شہروں اور گاؤں دیہاتوں میں تعمیرات اور حدود مقرر کرنے کی صدارت۔(2) شہر اور گاؤں گوٹھ میں برابر سرابر عام صفائی ستھرائی۔

(3) پانی اور بجلی کے انتظامات کی حفاظت اور ان کی دیکھ بال کرنا۔(4) شہر اور گاؤں دیہاتوں میں اشیاء کی منتقلی کی دیکھ بھال۔(5) آگ بجھانے اور جان بچانے والے (ایمرجنسی) آلات وذرائع کی تیاری اور ضرورت پڑنے پر انہیں عمل میں لانا۔(6) عمومی محافل کی سرپرستی اور ان کی نگرانی کرنا اور اسی طریقے پر عام اجتماعات کی۔مثلاً قہوہ خانے، نجی محافل، ورزش اور کھیل کھود کے میدانات اور ساحل سمندر وغیر تفریح گاہیں وغیرہ وغیرہ۔(7) بازاروں، قیمتی سرمایوں او رتجارتی سامانوں کی نگرانی۔(8) اہلیان وطن مردوں اور عورتوں کے لباسوں کی نگرانی اور اسی طریقے پر مردوں اور عورتوں کے الگ الگ لباس کے اعتبار سے بھی ان کے ملبوسات کی کڑی نگرانی کرنا۔چنانچہ



مرد ہو یا عورت دونوں کو معروف اسلامی لباس کے آداب کے دائرے سے باہر نکلنے کی اجازت نہ ہوگی۔(9) لباس کی ایک ترتیب مقرر کرنا اور اسے مندرجہ ذیل جماعتوں کے لئے مخصوص کرنا:

(1) علماء۔(2) فوج۔(3) پولیس۔(4) عورتیں۔(5) کھیل کھود اور ورزش کرنے والے۔اور یہ سارا التزام آپ علیہ الصلاۃ والسلام کے اس ارشاد کے سبب خوف اور احتیاط کے پیش نظر ہے کہ "جو جس قوم کی مشابہت اختیار کریگا تو وہ انہیں میں سے ہوگا" (یعنی اس کا حشر انہیں کے ساتھ ہوگا)

## دفعہ (8) مجلس صحت کے بیان میں۔

ہر شہر یا قریب کے تمام گاؤں گوٹھوں میں صحت کا ایک ادارہ قائم ہوگا جس کا سربراہ صحت کے اس عام سربراہ کا نائب ہوگا جو بذات خود مجلس خلافت میں موجود وزیر صحت کا قائم مقام ہوگا۔اور اس مجلس کا مقصد حکیموں، ڈاکٹروں، مریضوں اور علاج کی اور ہر اس معاملے کی سرپرستی ہوگی جو ہسپتالوں، دواخانوں اور کلینکوں میں علاج معالجے سے تعلق رکھتا ہو۔اور یہ عملہ اپنی تمام طبی وتشخیصی توجہ اور محنت صرف کریگا جس کی بدولت خلافت کے ماتحت سارے ہسپتالوں مریضوں کے لئے قائم دنیا کے تمام ہسپتالوں سے زیادہ بہتر خدمات انجام دینے والے اور زیادہ توجہ اور دیکھ بھال کرنے والے ہوجائیں۔اور یہ اس بناء پر کہ مسلمانوں کو نیکی اور اخلاص کے ساتھ کام کرنے کا حکم دیا گیا ہے اور اس لئے بھی کہ وہ نرمی، شفقت اور رحم دلی جیسی صفات سے متصف ہیں۔اور جن خصوصیات کے ساتھ خلافت کے ماتحت ہسپتالوں کا ممتاز ہونا ضروری ہے۔ان میں سے ایک یہ بھی ہے کہ مردوں کی تشخیص کے لئے مردوں کے ساتھ خاص الگ ہسپتال ہوں اور عورتوں کے علاج معالجے کے لئے الگ ہسپتال ہوں جو انہیں کے ساتھ مختص ہوں۔

## دفعہ (9) باہمی تعاون کی جماعتیں تشکیل دینے کے بیان میں

پیش نظر اس بات کے اللہ رب العزت نے نیکی اور تقویٰ پر تعاون کا حکم دیا ہے اور گناہ اور سرکشی پر تعاون سے منع فرمایا ہے اپنے اس ارشاد پاک میں: (اور نیکی اور تقویٰ میں ایک دوسرے کی مدد کرتے رہو اور گناہ اور زیادتی میں ایک دوسرے کی مدد نہ کرو) اور اس عالی مقصد کو محقق اور ثابت کرنے کے لئے خلافت

کے شہروں کے تمام محلوں اور سارے گاؤں دیہاتوں میں ایک دوسرے کی معاونت کی جماعات قائم ہوں گی اس طور پر کہ محلے یا گاؤں کے افراد جنہیں شہری مجلس کی معاونت حاصل ہوگی اپنے محلے یا گاؤں میں ایک ایسی جامع مسجد تعمیر کریں گے جو محلے یا گاؤں کے تمام افراد کے لئے خواہ مرد ہوں یا عورتیں کشادہ ہو اور یہ لوگ علماء وصلحاء حضرات میں سے اپنا امام منتخب کریں گے اور اپنی نمازوں اور اسی طریقے پر ہفتے میں دو مرتبہ قرآن کریم اور حدیث پاک کا درس دینے کی غرض سے اپنی مسجد میں تمام افراد کو خواہ مرد ہوں یا عورتیں جمع کرنے کی ذمہ داری اسے سونپیں گے تاکہ اس سے ان کی اصلاح ہو، ان کی گھر والیوں کی تربیت ہو اور ان کے اخلاق درست ہوں۔ اور مسجد و اہل مسجد کی جانب سے درج ذیل اصلاحی مجلس منعقد ہوں گی:

(1) محلے میں قائم صندوق کی مجلس اور اس کا مقصد محلے یا گاؤں کے افراد سے ماہانہ چندہ وصول کرنا اور اسے اجتماعی صندوق میں محفوظ کر دینا ہے۔

(2) محلے یا گاؤں کی دیکھ بال کی مجلس اور اس کا مقصد محلے یا گاؤں کے رہنے والوں کے احوال پر اطلاع پانا ہے۔ تاکہ ان میں بیمار محتاج، گم شدہ، مظلوم اور ظالم کا پتہ لگ سکے اور پھر ان احوال کو محلے یا گاؤں کے امام کے سامنے پیش کرنا ہے تاکہ اسلام نے پڑوس اور اسلامی بھائی چارگی کے ناطے جو معاونت فرض قرار دی ہے اسے فوری طور پر پیش کیا جا سکے۔

(3) امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی مجلس اور یہ ان افراد سے مل کر بنے گی: ایک پولیس اہلکار اور دوسرے وہ شخص جسے شہر میں موجود عام پولیس کا ادارہ متعین کرے اور ان کے علاوہ محلے والوں میں سے بطور کارکن دو مزید افراد۔ اور اس کا مقصد محلے یا گاؤں کے افراد کے چال چلن کی نگرانی اور ہر اس شخص کی پہچان کرنا جسنے کوئی نیکی کا کام چھوڑا ہو حالانکہ وہ اس کے کرنے پر قادر ہو یا جس نے کسی برائی کا ارتکاب کیا ہو حالانکہ وہ اس کے ارتکاب پر مجبور نہ کیا گیا ہو اور پھر اسے مسجد میں تادیبی مجلس میں طلب کرنا تاکہ وہ مجلس اپنے مخصوص تادیبی طریقوں سے اس کا مواخذہ کرے۔

(4) تادیبی مجلس۔ اور یہ ان افراد مل کر بنے گی: مسجد کا امام، ایک پولیس اہلکار اور محلے کے صندوق کا امین شخص اور اس کا مقصد محلے یا گاؤں میں بسنے والوں میں ہر اس شخص کی تادیب اور اصلاح



کرنا ہے جو کسی نیکی کو چھوڑ کر یا کسی برائی کا ارتکاب کر کے اپنے واجب میں خلل ڈالے خواہ وہ قولاً ہو، فعلاً ہو، یا اعتقاداً ہو۔ اور یہ مجلس ان افراد کی اصلاح کے سلسلہ میں درج ذیل تادیبی ذرائع کو استعمال کریگی۔

(1) وعظ ونصیحت۔ کیونکہ آپ علیہ الصلاۃ والسلام بھی کبھی کبھی اپنے کلام میں صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین کو ادب سکھایا کرتے تھے۔ سو اگر اس سے کام نہ چلے تو پھر درج ذیل دوسرا اور تیسرا طریقہ کار اختیار کیا جائے گا۔

(2) محلے کے تمام افراد کی جانب سے اس سے مکمل لاتعلقی یہاں تک کہ اس کے قریب ترین رشتہ دار کی طرف سے بھی جب تک کہ وہ اس بھلائی کو اختیار کر کے توبہ نہ کر لے جس کا وہ ارتکاب کرتا ہے پھر اگر اس سے بھی کوئی فائدہ حاصل نہ ہو تو پھر تیسرا طریقہ اختیار کیا جائے گا اور وہ یہ کہ:

(3) یہ معاملہ شہر میں موجود پولیس کے دائرہ کار کے سامنے پیش کیا جائے گا اور محلے یا گاؤں کے تمام افراد کا نام لیکر اس شخص کی اصلاح یا پھر محلے یا گاؤں سے جلاوطنی کا مطالبہ کیا جائے گا کیونکہ وہ ایک ایسے فاسد عضو کی مانند ہے جس کی موجودگی کی صورت میں یہ ڈر اور اندیشہ ہے کہ اس کا فساد اور بگاڑ محلے کے تمام نیک افراد میں سرایت کر جائے گا۔ اور یہی حال اس شخص کا ہے کہ جس نے اللہ تعالی کی منع کردہ حدود میں سے کسی حد کا ارتکاب کیا ہو تو پھر اس صورت میں یہ معاملات فی الفور پولیس کے دائرے کے ہاں فیصلہ سنائے اور شہر یا صوبے کے خلیفہ کے حاکم کی اجازت سے اس شخص پر حد جاری کرنے کے لئے لیجائے جائیں گے۔

## دوسراباب

### امن وامان اور دفاعی نظام کی تقویت اور مضبوطی کے بیان میں

اوراس باب میں چار فصلیں ہیں۔

**پہلی فصل:** دفاعی عملے کو تشکیل دینے کے بیان میں ہے، اوراس فصل میں تین دفعات ہیں:

پہلا دفعہ: مسلمانوں کی جانوں، مالوں اور عقائد وغیرہ کا دفاع کرنے کے متعلق ہے، کتاب اللہ اور سنت رسول ﷺ کے مطابق مسلمانوں کی روحوں، اموال، عزت اوران کے عقائد کا دفاع کرنا واجب ہے ارشاد خداوندی ہے: (اللہ کے راستے میں قتال کرو یا دفاع کرو) نیز ارشاد فرمایا: (اور اگر اللہ تعالی لوگوں کا زور ایک دوسرے سے گھٹاتا رہتا تو نصاری کی خانقاہیں اور مسلمانوں کی مسجدیں جن میں اللہ کا نام کثرت سے لیا جاتا ہے، منہدم ہوگئے ہوتے اور تحقیق اللہ اس کی مدد کریگا جو اس کی مدد کریگا بے شک اللہ طاقت والا زبردست ہے) اور ایک جگہ ارشاد فرمایا: (اور اللہ کی راہ میں لڑو ان لوگوں سے جو تم سے لڑتے ہیں، اور حد سے باہر مت نکلو کہ اللہ حد سے باہر نکل جانے والوں کو پسند نہیں کرتا) اور آپ علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ "جو شخص اپنے مال کے دفاع میں لڑا تو وہ شہید ہے (یعنی مال کے دفاع کے لئے مزاحمت کی اوراس مزاحمت میں مارا گیا تو وہ شہید ہے) اور جو شخص اپنی جان کے دفاع کیلئے لڑا تو وہ بھی شہید ہے۔ اور جو شخص اپنے دین کے دفاع میں مارا گیا تو وہ بھی شہید ہے۔ اور جو اپنے گھر والوں کے دفاع میں مارا گیا تو وہ بھی شہید ہے" [اسے اصحاب سنن اور احمد نے روایت کیا ہے۔

دفعہ (2) اعلیٰ دفاعی مجلس کے بیان میں اعلیٰ دفاعی مجلس ان افراد سے مل کر بنے گی:

(1) وزیر دفاع جو مجلس خلافت کا ایک رکن ہوگا۔ (2) مسلح قوتوں کا ایک عام قائد اور یہ بھی مجلس خلافت کا ایک رکن ہوگا۔ (3) حرب وقتال کے ارکان۔ (4) اس مجلس کے تینوں ارکان میں سے ہر ایک کا ایک نائب شخص۔



دفعہ (3) دفاعی عملے کو خلافت کے ساتھ جوڑنے کے بیان میں:

چونکہ وزیر دفاع اور عمومی قائد دونوں مجلس خلافت کے دو ارکان ہیں اس لئے کہ وزارت دفاع جو اعلیٰ دفاعی مجلس ہے کوئی بھی قرارداد جو حالت جنگ وسلامتی میں دفاعی معاملے سے متعلق ہو اس وقت تک نہیں اپنائے گا جب تک اسے مجلس خلافت کے سامنے پیش نہ کردے اور اس پر تبادلہ خیال کر کے اسے ثابت نہ کروادے۔ چنانچہ کسی وزیر دفاع، مسلح قوتوں کے عام لیڈر، حرب وقتال کے ارکان یا ان کے علاوہ قائدین اور حکام میں سے کسی کے لئے یہ درست نہیں ہوگا کہ وہ فوج یا اپنی بعض ولایت اور کسی بھی قتال کے تحریکی لشکر میں کوئی بھی امر اس وقت تک صادر کرے جب تک کہ مجلس خلافت کی جانب سے اس کی منظوری ظاہر نہ ہوگئی ہو اور خلیفۃ المسلمین کی جانب سے اسے جاری نہ کردیا گیا ہو وگرنہ بصورت دیگر مسلح قوتوں کے افراد میں سے کسی بھی فرد کے لئے کسی حال میں اس کی اطاعت اور اس کے حکم کی بجا آوری صحیح نہ ہوگی۔

## اسلامی دستور

## دوسری فصل

### فوج میں بھرتی ہونا یا فوجی ملازمت: یہ فصل تین اجزاء پر مشتمل ہے

جز (1) اسلامی فوج میں ملازمت کا وجوب:

اللہ کا ارشاد ہے: ﴿وجاهدوا فى الله حق جهاده﴾ [الحج 78] (اور اللہ (کی راہ) میں جہاد کرو جیسا جہاد کرنے کا حق ہے)۔

دوسری جگہ ہے: ﴿ان الله اشترىٰ من المؤمنين انفسهم واموالهم بأن لهم الجنة يقاتلون فى سبيل الله فيقتلون ويقتلون وعداً عليه حقاً فى التورات والانجيل والقرآن﴾ [التوبة : 111] (اللہ نے مومنوں سے ان کی جانیں اور ان کے مال خرید لئے ہیں (اور اس کے) عوض میں ان کے لئے بہشت (تیار کی) ہے۔ یہ لوگ اللہ کی راہ میں لڑتے ہیں تو مارتے

بھی ہیں اور مارے بھی جاتے ہیں)۔

نبی کریم ﷺ نے فرمایا:"من مات ولم يغز ولم يحدث نفسه بالغزو مات ميتة جاهلية "(رواه احمد ومسلم وغيرهما) (جو شخص مرے اس حال میں کہ اس نے نہ جہاد کیا اور نہ اس کے دل میں جہاد کا جذبہ پیدا ہوا وہ جاہلیت کی موت مرا)۔

مندرجہ بالا نصوص کے مطابق اسلامی فوج میں ملازمت، جدید اسلحہ اور دفاعی طور طریقوں میں غیر معمولی ترقی کے ان حالات میں ہر اس مسلمان نوجوان پر واجب ہے،، جس کی عمر اٹھارہ برس یا اس سے زائد ہو، جسمانی اور ذھنی طور پر مکمل صحت مند ہو، سو ہر وہ مسلمان نوجوان جو، ان مطلوبہ شرائط پر پورا اترتا ہو، اس پر لازم ہے کہ وہ اس دفاعی لڑی میں خود کو پرو کر مسلسل دو سال تک، فن حرب وضرب کی مکمل تربیت (ٹریننگ) اور جہاد وقتال کے جملہ وسائل کو استعمال کرنے کی قدرت حاصل کرے۔

## جز(2) بھرتیاں کرنے والی کمیٹی اور اس کی ذمہ داریاں:

فوجی ملازمت کے لئے نوجوانوں کو بھرتی کرنے والے عملے کے ارکان:

(1) مسلح افواج کے سربراہ کا نائب۔(2) میدان جنگ میں عملاً برسر پیکار رہنے والے جرنیلوں میں سے ایک ماہر جرنیل۔(3) محکمہ صحت کا ایک مستند ڈاکٹر۔(4) محکمہ عدل کا ایک تجربہ کار قاضی۔ یہ ادارہ فوجی بھرتی اور عسکری امور کا وفاقی ادارہ کہلائیگا۔

## کمیٹی کی ذمہ داریاں:

سالانہ شرح پیدائش کا جائزہ لینا، اور فوجی ملازمت کیلئے مطلوبہ شرائط پر پورا اترنے والے نوجوانوں کو تربیتی مراکز (ٹریننگ سینٹرز) میں بلانا، جہاں انٹرویوز کے بعد انہیں تربیت کے مختلف مراحل سے گزار کر فوجی ملازمت کے لئے منتخب کیا جا سکے۔

## جز(3) تربیتی مراکز:

مرکزی اور صوبائی سطح پر ایسے تربیتی مراکز قائم کئے جائیں، جن میں ہر قسم کا فوجی ساز وسامان



اتنی مقدار میں موجود ہو۔ جو سالانہ ایک بڑی تعداد میں لشکر اسلام میں شامل ہونے والے اس علاقے کے نوجوانوں کے لئے کافی ہو۔ یہ تربیتی مراکز اس قابل ہوں کہ ان کا تربیت یافتہ نوجوان فریضہ جہاد کی ادائیگی پر نہ صرف قادر ہو بلکہ آلات حرب وضرب کے استعمال میں مہارت تامہ کا حامل بھی ہو۔ دو سالہ تربیت مکمل کرنے کے بعد ہر نوجوان کو باقاعدہ فوج کی صفوں میں شامل ہونے یا واپس آکر شہری زندگی اختیار کرنے کا اختیار ہو، مگر اس دوسری صورت میں اس کا نام احتیاطی فورس (ریزرف) میں شامل رہےگا تا کہ ضرورت کے وقت یہ ملک وملت کی آواز پر لبیک کہتا ہوا میدان جہاد میں حاضر ہو۔ اس عمل سے نہ صرف یہ کہ وہ اپنے فرضی منصبی سے سبکدوش ہوگا بلکہ آپ ﷺ کے ارشاد مبارک "ولكن جهاد ونية" (لیکن جہاد اور اچھی نیت باقی ہے) اور "من سأل الشهادة صادقاً أعطيها ولو مات على فراشه" (جس نے صدق دل سے شھادت کی تمنا کی اسے اس کا اجر دیا جائیگا اگر چہ اس کا انتقال اسے کے بستر پر ہو) کا مصداق بن کر مجاہدین کے اجر کا مستحق قرار پائیگا۔ کیونکہ بنیت جہاد تربیت لینے والا مجاہد کے حکم میں ہے جب تک اس کا نام مجاہدین کی لسٹ میں ہو۔

# فصل(3) ادارہ فراہمی ہتھیار

یہ فصل تین اجزاء پر مشتمل ہے۔

## جز(1) محکمہ فراہمی ہتھیار کا عملہ:

محکمہ فراہمی ہتھیار کے عملہ میں وزیر دفاع، مسلح افواج کا سربراہ، میدان جنگ میں عملاً برسر پیکار رہنے والے جرنیل اور وزیر مالیات واقتصادیات شامل ہوں۔ اس ادارے کی ذمہ داریاں، اسلامی لشکر کو اسلحہ، طاقت، ٹیکنالوجی اور تربیت کے لحاظ سے افواج عالم میں اونچا ترین مقام عطا کرنا ہے۔

## جز(2) ہتھیار سازی

محکمہ فراہمی ہتھیار کی سب سے بڑی اور اہم ذمہ داری یہ ہے کہ وہ اسلامی فوج کو ہر قسم کا جدید اسلحہ، جس میں ہائیڈروجن بم سے لیکر نیزہ اور چاقو تک ہوں، مہیا کرے تا کہ خلافت اسلامیہ کا فوج

عالمی افواج میں قوت، اسلحہ اور تجربہ کے لحاظ سے سب پر مقدم ہو۔ اس مقصد کے حصول کے لئے ہتھیار سازی کی بڑی بڑی فیکٹریوں کا قیام ناگزیر ہے۔ جو انواع واقسام کا جدید اسلحہ تیار کرے۔ فراہمی ہتھیار اور اسلحہ سازی جیسے اہم فریضہ سے سبکدوشی کیلئے حکومت اور عوام کو اپنی تمام تر توانائیاں بروئے کار لانی پڑینگی۔ اور ہر قسم کی قربانی دینے کے لئے تیار رہنا پڑیگا۔ یہاں تک کہ اس عظیم مقصد کے حصول کے خاطر انہیں ایک وقت کھانے پر اکتفاء کرنا پڑ جائے تو کرنا پڑیگا۔ کیونکہ حصول قوت موقوف ہے قربانی پر۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد مبارک ہے: ﴿وأعدوا لهم ما استطعتم من قوة﴾ [الأنفال 60] (اور تم ان کے مقابلے کے لئے تیاری کرو، جتنا تم سے ہو سکے)

## جز (3) دفاعی بجٹ:

فوجی تربیت، اسلحہ، ہتھیار ساز فیکٹریوں، فوجی نقل وحمل، خورد ونوش اور تنخواہوں کی تمام اخراجات دیگر محکموں کی طرح خلافت اسلامیہ کے وفاقی بجٹ سے لی جائیگی۔ اور اگر ضرورت پڑی تو ہنگامی چندوں کا اعلان بھی کیا جائیگا جس میں امت کا ہر فرد اپنی وسعت کے مطابق حصہ لے گا تا کہ فوجی ضروریات کو پورا کیا جاسکے۔ کیونکہ جہاد جیسے اہم فریضہ کے قیام کے لئے ہر مسلمان پر مالی تعاون واجب ہے جیسا کہ اللہ کا ارشاد ہے۔ ﴿وجاهدوا في الله حق جهاده﴾ [الحج 78]. (اور اللہ کی (راہ میں) جہاد کرو جیسا جہاد کرنے کا حق ہے) ﴿انفروا خفافا وثقالا وجاهدوا باموالكم وأنفسكم في سبيل الله﴾ [التوبة 41] (تم سبک بار ہو یا گراں بار (یعنی مال واسباب تھوڑا رکھتے ہو یا بہت گھروں سے) نکل آؤ اور اللہ کے راستے میں مال اور جان سے لڑو)

# فصل (4) مسلح افواج کا استعمال

## اس کے دو حصے ہیں

### حصہ (1) مسلح افواج کو کاروائی کی اجازت کون دے؟

چونکہ خلافت اسلامیہ میں امیر اور خلیفہ کی اطاعت لازمی ہے اس لئے دیگر محکموں کی طرح



عسکری محکمہ بھی خلیفہ کے حکم کا پابند ہے۔ سو عسکری قوت کی کسی بھی کاروائی کے لئے خلیفۃ المسلمین کی صریح اجازت تحریری صورت میں ہونا لازم ہے جس پر خلیفہ اور امارت اسلامیہ کے تمام یا کم از کم دوتہائی وزراء کے دستخط ہوں۔ معلوم ہوا کہ اسلامی مملکت کی عسکری قوت صرف اور صرف اس جنگ میں حصہ لے سکتی ہے جسے جہاد کہا جاتا ہے جس کی اجازت اللہ نے یوں دی ہے ﴿أذن للذين يقاتلون بأنهم ظلموا وان الله على نصرهم لقدير﴾ [الحج 39] (جن (مسلمانوں) سے (کافر) جنگ کررہے ہیں انہیں بھی مقابلے کی اجازت دی جاتی ہے۔ کیونکہ وہ مظلوم ہیں) ﴿وان طائفتان من المؤمنين اقتتلوا فأصلحوا بينهما، فان بغت احداهما على الأخرى فقاتلوا اللتي تبغي حتى تفيء الى أمر الله﴾ [الحجرات 9] (اور اگر مسلمانوں کی دو جماعتیں آپس میں لڑ پڑیں تو ان میں میل ملاپ کرادیا کرو پھر اگر ان دونوں میں سے ایک جماعت دوسری جماعت پر زیادتی کرے تو تم (سب) اس گروہ سے جو زیادتی کرتا ہے لڑو۔ یہاں تک کہ وہ اللہ کے حکم کی طرف لوٹ آئے)

### حصہ (2) کن حالات میں فوجی کاروائی کی اجازت دینی چاہیے؟

جیسا کہ اس فصل کے پہلے حصہ میں عرض کیا جاچکا کہ فوجی کاروائی خلیفہ کی اجازت اور امارت اسلامیہ کے تمام یا دوتہائی وزراء کے اتفاق ہی سے ممکن ہے۔ رہی یہ بات کہ خلیفۃ المسلمین فوجی کاروئی کی اجازت کب اور کن حالات میں دیگا۔ سو فوجی کاروائی کی اجازت صرف درج ذیل صورتوں میں دی جاسکتی ہے۔

(1) جب دشمن کی طرف سے امارت اسلامیہ پر زمینی، فضائی یا سمندری حملہ ہو۔

(2) جب دشمن کی طرف سے امارت اسلامیہ کی مسلمان رعایا یا ذمیوں کے مال، جان یا دین وعصمت پر حملہ ہو۔

(3) حدود امارت اسلامیہ میں لوٹ مار کرنے، اموال واملاک پر قبضہ کرنے، اور لوگوں دہشت زدہ کرنے یا ان کا خون بہانے والے مسلح ٹولوں، ڈاکوؤں، غاصبوں اور لٹیروں کو ختم کرنے یا انہیں راہ راست پر لانے کے لئے۔

(4) خلیفۃ المسلمین کی اطاعت کی رسی کو توڑ کر اپنی حاکمیت اور تسلط قائم کرنے کے لئے

امارت اسلامیہ کے خلاف علم بغاوت بلند کرنے والے باغیوں کا قلع قمع کرنے کے لئے۔سوان سے قتال کیاجائیگا،جس کی مکمل تفصیل اس دستور کے "باب القضاء" میں "قتال اهل البغى" کے ذیل میں آچکی ہے۔

(5) اسلام میں داخل ہونے سے لوگوں کو روکنے اور اسلام کی اشاعت وتبلیغ کی راہ میں رکاوٹ بننے والوں سے قتال کرنے کے لئے۔

مندرجہ بالا پانچ صورتوں میں کی جانی والی کاروائی شرعی جہاد کہلائی گی،اور امارت اسلامیہ کی طرف سے لڑنے والے مجاہدین فی سبیل اللہ کہلائینگے۔

ان میں سے جو اللہ کی راہ اپنی جان سے گزر جائینگے وہ شہید کہلائینگے اور جو زندہ لوٹ کر آئینگے عزت واحترام کی زندگی گزارینگے۔پہلی اور دوسری صورت کی دلیل قرآن کریم میں اللہ کا ارشاد: ﴿فمن اعتدى عليكم فاعتدوا عليه بمثل مااعتدى عليكم﴾ [البقرة 194] (جوتم پر زیادتی کرے تم بھی اس پر اسی کے مثل زیادتی کرو جوتم پر کی ہے) اور: ﴿وقاتلوا فى سبيل الله الذين يقاتلونكم﴾ [البقرة 190] (اور لڑو اللہ کی راہ میں ان سے جوتم سے لڑتے ہیں) اور تیسری صورت کی دلیل ﴿انما جزاء الذين يحاربون الله ورسوله ويسعون فى الأرض فساداً أن يقتلوا أو يصلبوا أو تقطع أيديهم وأرجلهم من خلاف أو ينفوا من الأرض﴾ [المائدة 33] (جو اللہ تعالیٰ سے اور اس کے رسول سے لڑے اور زمین میں فساد کرتے پھرے،ان کی سزا یہی ہے کہ وہ قتل کردئے جائیں یا سولی چڑھادئے جائیں یا مخالف جانب سے ان کے ہاتھ پاؤں کاٹ دئے جائیں یا انہیں جلاوطن کردیا جائے) چوتھی صورت کی دلیل ﴿وان طائفتان من المؤمنين اقتتلوا فأصلحوا بينهما فان بغت احداهما على الأخرى فقاتلوا اللتى تبغى حتى تفىء الى أمر الله﴾ [الحجرات 9] (اور اگر مسلمانوں کی دو جماعتیں آپس میں لڑ پڑے تو ان میں میل ملاپ کرادیا کرو پھر اگر ان دونوں میں سے ایک جماعت دوسری جماعت پر زیادتی کرے تو تم (سب) اس گروہ سے جو زیادتی کرتا ہے لڑو۔یہاں تک کہ وہ اللہ کے حکم کی طرف لوٹ آئے) پانچوں



صورت کی دلیل ﴿وقاتلوهم حتى لا تكون فتنة ويكون الدين لله﴾ [البقرة 193] (ان سے لڑو جب تک کہ فتنہ نہ مٹ جائے اور اللہ تعالیٰ کا دین غالب نہ آجائے) اور ﴿قاتلوا الذين لا يؤمنون بالله ولا باليوم الآخر ولا يحرمون ما حرّم الله ورسوله ولا يدينون دين الحق من الذين أوتوا الكتاب حتى يعطوا الجزية عن يد وهم صاغرون﴾ [التوبة 29] (ان لوگوں سے لڑو جو اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان نہیں لاتے۔جو اللہ اور اس کے رسول کی حرام کردہ اشیاء کو حرام نہیں جانتے،نہ دین حق کو قبول کرتے ہیں۔ان لوگوں میں سے جنہیں کتاب دی گئی ہے۔یہاں تک کہ وہ ذلیل وخوار ہوکر اپنے ہاتھ سے جزیہ ادا کرے)

# تیسراباب

## معاشیات واقتصادیات

### اس میں تین فصلیں ہیں:

### پہلی فصل:احترام اموال،ذرائع آمدن اوراس کی نگرانی

### اس فصل کوتین حصوں میں تقسیم کرتے ہیں

### حصہ(1)احترام مال:

اسلام مال کومحترم قرار دیکراس کی بڑہوتری اوراصلاح کاحکم دیتاہےاوراس کوخراب یاضائع کرنے سے منع کرتا ہے۔مال چرانااورغصب کرناحرام قراردیتاہے۔چنانچہ اللہ کاارشاد ہے:﴿ولا تؤتوا السفهاء أموالكم التى جعل الله لكم قياماً﴾ [النساء 5] (بے عقل لوگوں کواپنامال نہ دوجس مال کواللہ تعالیٰ نے تمہاری گزران کے قائم رکھنےکاذریعہ بنایاہے)﴿والذين اذا أنفقوا لم يسرفوا ولم يقتروا وكان بين ذلك قواما﴾ [الفرقان 67] (اورجوخرچ کرتےوقت بھی نہ تو اسراف کرتے ہیں نہ بخیلی بلکہ ان دونوں کے درمیان معتدل طریقے پر خرچ کرتے ہیں) ﴿والسارق والسارقة فاقطعوا أيدهما﴾ [المائدة 38] (چوری کرنے والےمرداورعورت کے ہاتھ کاٹ دیاکرو)﴿ويل للمطففين الذين اذا اكتالوا على الناس يستوفون واذا كالوهم او وزنوهم يخسرون﴾[المطففين] (بڑی خرابی ہےناپ تول میں کمی کرنے والوں کی۔کہ جب لوگوں سے ناپ کرلیتے ہیں تو پوراپورا لیتے ہیں۔اور جب انہیں ناپ کریاتول کردیتے ہیں توکم دیتے ہیں)۔



### حصہ(2)خلافت اسلامیۃ کی ذرائع آمدن

امارت اسلامیہ کے بیت المال میں درج ذیل ذرائع سے اموال جمع ہوتے ہیں۔

(1)ملکی زمین سے نکلنے والےقدرتی معدنیات۔

(2)مسلمانوں کےاموال میں فرض زکوۃ۔اللہ کاارشاد ہے:﴿خذ من أموالهم صدقة تطهرهم وتزكيهم بها﴾ [التوبة 103] (آپ ان کے مالوں میں سےصدقہ لےلیجئےجس کے ذریعے سے آپ ان کوپاک صاف کردیں)۔

(3)حکومتی صنعتیں،فیکٹریاں،تعمیراتی ادارےاورتجارتی وفلاحی ادارے۔

(4)کفار،اہل ذمہ اوردیگرممالک سےدرآمدکی جانی والی تجارتی سامان پرتجارتی ٹیکسز۔

(5)صاحب حیثیت لوگوں کےعطیات،ڈاک ٹکٹ اورڈاک سےمتعلق دوسری چیزوں سےملنی والی رقم۔

(6)مال غنیمت۔

### حصہ(3)اموال کی حفاظت ونگرانی

موجودہ جدید دور میں کسی بھی ملک کے وجود،بقا،سلامتی،استحکام اورترقی میں مال کو بنیادی حیثیت حاصل ہےاس لئے اسلامی مملکت کیلئے مال کی حفاظت اوراس کی نگرانی کرناضروری ہے۔چنانچہ امارت اسلامیہ کافرض بنتاہے کہ آمدنی واخراجات میں حلال وحرام کی تمیز کرتے ہوئے ہروہ طریقہ وذریعہ اختیارکرے جوجائز،حلال،حق،اورمنصفانہ ہو۔نہ کہ وہ ناجائز ذرائع جن سے کمانے کی اللہ نے اجازت نہیں دی۔سوحکومت ہویارعایااس کی آمدنی سودی منافع،حرام چیزوں کی خریدوفروخت،غصب،چوری اور غیرشرعی طریقوں سے نہ ہو۔جس طرح سے اسلام نے صرف جائزطریقوں سے کمانے کی اجازت دی ہے اسی طرح خرچ کرنے میں بھی اسلام نے کچھ حدودوقیودمقررکی ہیں۔سوحکومتی اموال ہوں یاشخصی اموال، چونکہ اسلام میں مال کی حیثیت ایسی چیزکی ہےجس سےتمام مسلمان فائدہ اٹھائیں اس لئےاس کواس وقت تک خرچ کرناجائزنہیں جب تک اس کے خرچ کرنے میں کوئی عمومی یاخصوصی مصلحت نہ ہو۔فضول خرچی

،اسراف،اللہ کی نافرمانی اوروہ تمام صورتیں جن میں کوئی عام یاخاص فائدہ نہ ہو،ان میں مال خرچ کرنا اسلام نے منع کردیاہے۔ارشادباری تعالیٰ ہے:﴿ولا تاكلوا اموالكم بينكم بالباطل﴾ [البقرة 188] (اورایک دوسرے کامال ناحق نہ کھایاکرو)﴿كيلا يكون دولة بين الأغنياء منكم﴾ [الحشر 7] (تاکہ تمہارے دولتمندوں کے ہاتھ میں ہی یہ مال گردش کرتانہ رہ جائے)لہذاکسی ظاہری،انفرادی،یااجتماعی مصلحت کے بغیر مال خرچ کرناجائزنہیں ہے خواہ وہ مال شخصی ہویاحکومتی۔

## دوسری فصل حکومت کی معاشی ترقی

### یہ فصل دواجزاءپر مشتمل ہے

### جز(1)اندرون ملک سرمایہ کاری

ملکی ضروریات اورترقیاتی منصوبوں پرآنی والی لاگت کوپوراکرنے کے لئے ملکی خزانہ کانہ صرف بھراہواہونا بلکہ اس میں روز بروز اضافہ ہونابھی ضروری ہے۔اس مقصد کے حصول کے لئے حکومت پرلازم ہے کہ وہ صنعت وتجارت اوردوسرے نفع بخش میدانوں میں بہت بڑی مقدار میں سرمایہ کاری کرے اورمختلف قسم کے صنعتی،فلاحی اورتجارتی ادارے قائم کرے جس میں دیگرفوائد کے ساتھ ساتھ ذیل کے دوبنیادی مقاصد کے حصول میں ممکن حدتک مدد ملے گی

(1)ملکی خزانہ یعنی بیت المال کے دولت میں مسلسل اضافہ ہوگاجوایک ابھرتے ہوئے ترقی پذیرملک کوطاقتوربنانے اوراس کے وجود کی حفاظت میں مدہوگا۔

(2)زیادہ سے زیادہ ہم وطنوں کوملازمت کے مواقع میسرہونگے جنہیں انجام دینے کے بعد ملازمین،بیت المال میں اپنامقررہ وظیفہ وصول کرکے اپنااوراپنے اہل خانہ کی بہترکفالت کرسکیں گے۔

عام ضروریات زندگی جیساکہ پانی،بجلی،گیس اوردیگرقدرتی معدنیات اوران کے ذخائر میں حکومت جتنی زیادہ سرمایہ کاری کریگی اتناہی قومی معیشت ترقی کریگا،قومی خزانہ یعنی بیت المال بھرے گااورعوام کوزیادہ سے زیادہ روزگاروملازمت کے مواقع میسرہونگے اورانہی ملازمتوں کوانجام



دیکروہ اپنامقررہ وظیفہ وصول کرکے اپنے خاندان کی بہترکفالت کرینگے۔

### انتباہ

اس کاہرگزیہ مطلب نہ لیاجائے کہ حکومت تمام نفع بخش ادارے،صنعتیں اورتجارتی اشیاء کی درآمد برآمد صرف اپنے ہی قبضہ میں رکھے۔نہیں!نہیں!بلکہ عوام کوصنعتی،تجارتی،فلاحی اورتعمیری اداروں کے قیام کی مکمل آزادی ہو۔وہ جوجائزاورحلال طریقہ وذریعہ آمدن اختیارکرناچاہئے کرسکتے ہیں صرف یہی نہیں بلکہ حکومت کوان کی ہراعتبارسے حوصلہ افزائی،ہمدردی اورتعاون کرناچاہئے۔

ہاں!حکومت کے ان پردوحق ضرورہیں(1)ان سے فرض زکوۃ وصول کرنا۔(2)ان نجی اداروں میں ملازمین کے حالات کی جانچ پڑتال کرنا،تاکہ کوئی فیکٹری یاادارہ کسی ملازم کی حق تلفی کرکے اس کی اہلیت وقابلیت سے کم اجرت نہ دئے جتنی اس کوایسے اہلیت وقابلیت پرحکومتی اداروں اور فیکٹریوں میں ملنی چاہئے تھی۔اورحکومت کی طرف سے مختلف میدانوں میں سرمایہ کاری اورصنعتی وتجارتی اداروں کے قیام کابڑااوراہم مقصد ہی یہ ہوکہ ان اداروں میں عوام کوزیادہ سے زیادہ روزگارمل سکے تاکہ ہرآدمی باعزت طریقے سے اپنی زندگی کے شب وروزگزارسکے۔

بایں ہمہ جب حکومت کوایسے اہل اورامانتدارودیانتداراداروں کاعلم ہوجائے جواپنے ملازمین کوہمہ اقسام کی مراعات اورمناسب تنخواہیں دیتی ہیں۔توحکومت کوایسے اداروں کی بھرپورحوصلہ افزائی کرنی چاہئے تاکہ ترقی وکامیابی کایہ سفرمسلسل اسی طرح جاری وساری رہ سکے۔

### جز(2)بیرون ملک سرمایہ کاری

جس طرح ملک کے اندرمختلف نفع بخش میدانوں میں سرمایہ کاری کے ذریعے ملکی معیشت کو استحکام بخشاجاسکتاہے بعینہ اسی طرح ملک سے باہردیگرممالک میں بھی وہاں کے نفع بخش اداروں سرمایہ لگاکرملکی خزانہ بھراجاسکتاہے۔بیرونی سرمایہ کاری کے دیگربہت سارے فوائد کے ساتھ ساتھ دواہم فائدے یہ بھی ہیں(1)ملکی خزانہ میں بیرونی سرمایہ کی مسلسل آمد جس سے ملکی معیشت مضبوط ہوکرملک ترقی یافتہ ممالک کے صف میں شامل ہوگا۔(2)اقوام عالم میں اچھی شہرت کے علاوہ جن ملکوں میں

سرمایہ کاری کی گئی ہے،ان میں سیاسی اثر ورسوخ۔

## تیسری فصل: بیت المال کے مصارف

## اس فصل کو چار اجزاء میں تقسیم کیا جاتا ہے

جز(۱) فضول خرچی اور اللہ کی نافرمانی میں خرچ کرنے کی حرمت:

چونکہ شریعت مطہرہ نے فضول خرچی کرنے اور اللہ کی نافرمانیوں میں خرچ کرنے کو حرام قرار دیا ہے۔اس لے کسی مسلمان کے لئے چاہئے وہ حاکم ہو یا محکوم، مسئول ہو یا غیر مسئول، کسی غیر شرعی کام میں مال خرچ کرنا جائز نہیں چاہے وہ قومی دولت ہو یا شخصی۔اور جو شخص مخالفت کرتے ہوئے پکڑا جائے ،اسے سزا دی جائے۔ارشاد ربانی ہے:﴿ولا تاکلوا أموالکم بینکم بالباطل﴾ [البقرة :188] (اور ایک دوسرے کا مال ناحق نہ کھایا کرو) دوسری جگہ ارشاد فرمایا:﴿ولا تبذر تبذیرا ان المبذرین کانوا اخوان الشیاطین و کان الشیطان لربه کفورا﴾ [الاسراء : 26-27]. (اسراف اور بے جا خرچ سے بچو، بے جا خرچ کرنے والے شیطانوں کے بھائی ہیں اور شیطان اپنے پروردگار کا بڑا ہی ناشکرا ہے) ایک اور جگہ ارشاد خداوندی ہے:﴿و کلوا واشربوا ولا تسرفوا انه لا یحب المسرفین﴾ [الأعراف 31] (اور خوب کھاؤ اور پیئو اور حد سے مت نکلو بیشک اللہ تعالیٰ حد سے نکل جانے والوں کو پسند نہیں کرتا)۔

## جز(2) فضول خرچی اور اسراف کی تعریف:

مال کو خرچ کرنے کی درج ذیل صورتیں اسراف کہلاتی ہیں:

(1) خورد و نوش، لباس، رہائش اور سواری پر ضرورت سے زائد خرچ کرنا۔

(2) اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی مخالفت کرتے ہوئے مال کو ایسے کاموں میں صرف کرنا ،جن کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے حرام قرار دیکر اس میں خرچ کرنے سے منع کیا ہو، چاہئے اس کا تعلق خورد و نوش سے ہو یا لباس و رہائش سے، دیکھنے سننے سے ہو یا بچت و ذخیرہ اندوزی سے۔



(3) لایعنی اور فضول کاموں میں صرف کرنا جس کا کوئی ظاہری انفرادی یا اجتماعی فائدہ نہ ہو یا اس سے کسی کی کوئی تکلیف یا مصیبت دور کرنے کا ارادہ نہ ہو۔

جز(3) امارت کا مالی امور کی نگرانی کرنا

امارت اسلامیہ کی طرف سے حکومتی اور شخصی اموال اور اس سے متعلق امور کی نگرانی ضروری ہے۔اللہ کا ارشاد ہے:﴿ولا تاکلوا أموالکم بینکم بالباطل﴾ [البقرة : 188]. (اور ایک دوسرے کا مال ناحق نہ کھایا کرو) دوسری جگہ ارشاد ہے:﴿ولا تؤتوا السفهاء أموالکم التی جعل الله لکم قیاما﴾ [النساء : 5]. (بے عقل لوگوں کو اپنا مال نہ دے دو جس مال کو اللہ تعالیٰ تمہاری گزران کے قائم رکھنے کا ذریعہ بنایا ہے) نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں: "ان الله حرم علیکم عقوق الأمهات و وأد البنات ،ومنع وهات و کره لکم قیل وقال و کثرة السؤال و اضاعة المال" (متفق علیه). (اللہ تعالیٰ نے تم پر ماؤں کی نافرمانی، ضرورت کے موقع پر خرچ نہ کرنے اور بلاضرورت سوال اور لڑکیوں کو زندہ درگور کرنے کو حرام کیا۔اور فضول بحث مباحثہ کو اور کثرت سوال کو اور مال کو بے جا ضائع کرنے کو تمہارے لئے ناپسند فرمایا)۔

## جز(4) ملکی اموال کے مصارف

امارت اسلامیہ صرف اموال میں ایسے منظم، شفاف اور منصفانہ وعادلانہ طریقے اختیار کرے کہ جس سے عوام میں حکومت کی نیک نامی ہو اور عوام حکومت پر اعتماد کرے۔سب سے پہلے حکومت کی طرف سے ملک کے طول وعرض میں نہایت صاف وشفاف مردم شماری ہو، جس کی بنیاد پر حکومت سالانہ بجٹ ترتیب دے، جس میں امت کے ہر فرد اور شہری کے لئے اتنا وظیفہ مقرر کیا جائے جو اس کی ضرورت کے لئے کافی ہو۔ہاں یہ وظیفہ اس کو اس عمل کے انجام دہی کے بعد دیا جائے، جو حکومت نے اس کے ذمہ لگایا ہو۔یعنی حکومت پر لازم ہے کہ ہر اس شہری کے لئے وظیفہ مقرر کرے جو حکومتی خدمات کی بجا آوری کر سکتا ہو جب مذکورہ شہری اس خدمت کو انجام دے لے تو اسے بیت المال میں سے اس کا مقررہ وظیفہ دیا جائے۔اس سلسلہ میں حکومت ذیل کی دو باتیں کی خاص رعایت رکھے۔

(1) ہر شہری کے افراد خانہ کا، مثلاً ایک بیوی اور تین بچوں والے شہری کو اس کے کام کا جتنا ماہانہ معاوضہ دیا جائیگا وہ بغیر فیملی والے کو یا پہلے شہری کے مقابلے میں کم فیملی والے کو نہیں دیا جائیگا۔

(2) اونچے یا اہم منصب والے، اسی طرح مشکل کام کرنے والے کا معاوضہ دوسروں سے بہر حال زیادہ ہونا چاہئے تا کہ یہ لوگ ہمت واخلاص کے ساتھ اپنے کام کو مسلسل جاری رکھ سکیں۔ لیکن یہ زیادتی دوگنا سے زیادہ نہ ہو۔

اس ساری تفصیل کا خلاصہ اور نچوڑ یہ ہے کہ امارت اسلامیۃ کا سرمایہ صرف کرنے کی صرف دو ہی صورتیں ہیں۔

(1) تنخواہوں کی ادائیگی میں، جس میں خلیفہ سے لے کر ادنٰی کارکن تک کی تنخواہیں شامل ہیں۔ اس کا سیدھا سادھا مطلب یہ ہے کہ قومی دولت قوم کے ہر ہر فرد پر صرف ہوگا۔ اس لئے کہ کوئی بھی شہری ایسا نہیں ہوگا جس کے ذمہ حکومت کی کوئی خدمت نہ ہو۔ لہذا ہر شہری اپنے ذمہ کی خدمت سے سبکدوش ہونے کے بعد حکومت کے بیت المال سے اپنا مقررہ وظیفہ وصول کرے گا۔

(2) حکومت کی قائم کردہ فیکٹریوں، تجارتی اداروں اور زرعی منصوبوں پر صرف کرنا، جن میں عوام ملازمتیں کرتے ہیں۔ اس طرح ملک کا تمام تر سرمایہ اپنے ہی ملک وعوام پر صرف ہوگا۔



# چوتھا باب

# تعلیم وتربیت

## یہ باب چار فصلوں پر مشتمل ہے:

## پہلی فصل تعلیم کے وجوب، تعلیم کی حقیقت، تعلیمی مراکز ومدارس اور مراحل تعلیم:

## یہ فصل چار اجزاء پر مشتمل ہے

### جز (1) وجوب تعلیم وتربیت

قرآن وسنت کی رو سے مسلمان بچوں کی تعلیم وتربیت واجب ہے۔ اللہ کا ارشاد ہے: ﴿یا أیہا الذین آمنوا قوا أنفسکم وأهلیکم ناراً وقودها الناس والحجارة﴾ [التحریم : 6]. (اے ایمان والو! تم اپنے آپ کو اور اپنے گھر والوں کو اس آگ سے بچاؤ جس کا ایندھن انسان ہیں اور پتھر) اہل کا اطلاق اولاد پر بھی ہوتا ہے۔ اولاد کو آگ سے بچانے کے لئے ضروری ہے کہ ان کی بہتر تعلیم وتربیت کی جائے۔ نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں: "مروا أولادکم بالصلاة اذا بلغوا سبعا، واضربوهم علیها اذا بلغوا عشراً وفرقوا بینهم فی المضاجع" (اپنی اولاد کو نماز کا حکم دو جب وہ سات برس کے ہوجائیں (اور نماز نہ پڑھنے) پر ان کو مارو جب وہ دس برس کے ہوجائیں۔ اور ان کے بستروں کو علیحدہ کرو۔) اس حدیث میں بچوں کو نماز کا حکم دینے اور ان کے بستر علیحدہ کرنے کے متعلق ارشاد فرما کر نہ صرف یہ کہ ان کی تعلیم وتربیت لازم کردی گئی ہے بلکہ ان کی انفرادی واجتماعی زندگی کی آداب وتربیت پر بھی توجہ دینا ضروری قرار دیا گیا ہے۔

### جز (2) حقیقت تعلیم وتربیت

تربیت سے مراد بچے کی جسمانی وروحانی نشو ونما کا ہر طرح سے خیال رکھنا، کہ جسمانی لحاظ

سے بھی بچہ صحت مند تندرست وتوانا رہے اور روحانی لحاظ سے بھی وہ اعلیٰ وعمدہ اخلاق، اور پاکیزہ روح کا مالک ہو۔ اول الذکر یعنی جسمانی تربیت، پاک صاف مناسب غذا اور مختلف قسم کی آسان وراحت رسان ورزشوں کے ذریعہ حاصل ہوگا جبکہ ثانی الذکر یعنی روحانی واخلاقی تربیت، خالص دینی عقائد، اسلامی اخلاق اور نماز جیسے دینی عبادات وریاضات سے حاصل ہوگا۔

## جز (3) مدارس ومراکز تعلیم

تعلیمی مدارس ومراکز، حصول تعلیم کا ایک وسیلہ وذریعہ ہیں۔ اور کسی بھی مقصد کو حاصل کرنے کے لئے جو ذریعہ اور وسیلہ اختیار کیا جاتا ہے اس کا وہی حکم ہوتا ہے جو اصل اور مقصد کا ہے۔ اس اصول سے تعلیمی مدارس ومراکز کا قیام واجب ہوا۔ لہٰذا اس واجب پر عمل پیرا ہونے کے لئے اسلامی حکومت پر لازم ہے کہ وہ ملک کے تمام شہروں اور قصبوں میں ایسے تعلیمی مراکز ومدارس قائم کرے جن کی بنیاد سادگی ، اخلاص اور تقویٰ پر ہو۔ ان مدارس میں کھیل کے میدان حوض اور مسجدیں بھی ہوں۔ تاکہ مدارس سے علوم وفنون کی درس وتدریس، حوض سے تیراکی سیکھنے سکھانے اور مسجدوں سے نماز اور ذکر وتلاوت اور کھیل کے میدانوں سے انواع واقسام کی جسمانی ورزشوں کا کام لیا جاسکے۔

### جز (4) اقسام تعلیم اور اس کی مختلف مراحل

تعلیم کی پہلی قسم اور مرحلہ قرآن وسنت کا وہ ضروری حصہ اور اہم مسائل ہیں جو عقائد، عبادات، فقہ اور اخلاق وآداب پر مشتمل ہوں۔ اسی طرح بقدر ضرورت ریاضی اور خط وکتابت سکھانا۔ جبکہ تعلیم کے بقیہ مراحل مشتمل ہیں ان علوم وفنون پر جن میں ملک وملت کی بقاء، سلامتی، کمال اور عزت وسعادت کا راز مضمر ہے۔

## دوسری فصل لازمی تعلیم واختیاری تعلیم

## یہ فصل پانچ اجزاء پر مشتمل ہے

## جز (1) لازمی وجبری تعلیم

لازمی وجبری تعلیم سے مراد وہ بنیادی تعلیم ہے جو ایک مسلمان کے لئے بحیثیت مسلمان سیکھنا



اور حاصل کرنا ضروری ہے کیونکہ اسے حاصل کئے بغیر ایک مسلمان مکمل طور پر اپنے دین پر عمل نہیں کرسکتا۔ مثلاً اللہ کی معرفت ووحدانیت اور اس کے احکام وعبادات کا علم اسی طرح رسول اللہ ﷺ کی معرفت اور سنتوں کا علم اور آپ ﷺ کی اطاعت اور اتباع کے وجوب کا علم۔ اسی طرح دین اسلام کی دیگر اہم اور بنیادی باتوں کا علم۔ تعلیم کے اس مرحلہ اور قسم کا حصول امت کے ہر ہر فرد پر خواہ مرد ہو یا عورت لازمی اور ضروری ہے۔ اس لئے کہ یہی وہ علم ہے جس کے متعلق آپ ﷺ نے فرمایا: "طلب العلم فريضة على كل مسلم" (علم حاصل کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے) اور جس کی تائید اللہ کے قول: ﴿فاقرأوا ما تيسر من القرآن﴾ [المزمل : 30]. (جتنا قرآن تمہارے لئے پڑھنا آسان ہو اتنا پڑھو) سے بھی ہوتی ہے۔

## جز (2) عام اختیاری تعلیم

عمومی اختیاری تعلیم سے مراد وہ تمام علوم وفنون ہیں جو مرحلہ اولیٰ کی لازمی واجباری تعلیم کے علاوہ ہیں۔ عمومی اختیاری تعلیم کے لئے حکومت اسلامیہ باقاعدہ ایک نظام ترتیب دے جس کے تحت مسلمان طلبہ کو مختلف علوم وفنون کی تعلیم کا بندوبست کیا جائے۔ تعلیم کی یہ قسم چونکہ اختیاری ہے لہٰذا اس کے حصول اور عدم حصول میں عوام کو اختیار ہے۔ یعنی اس علم کا حصول انکے صوابدید پر ہے جو چاہئے حاصل کرے اور جو نہ چاہئے اس پر کوئی زور زبردستی نہیں۔ اسی طرح انہیں اس بات کا بھی اختیار ہے کہ وہ اپنی پسند اور طبعی میلان کے مطابق کوئی بھی فن اپنائیں۔ ہاں اس اختیار سے وہ لوگ مستثنیٰ ہیں جنہیں کسی خاص قسم کی تعلیم حاصل کرنے کیلئے (جو ملکی مفاد میں ہو) مختص کیا گیا ہو جس کی مکمل تفصیل اس فصل کے چوتھے جز میں آرہی ہے۔

## جز (3) خاص اختیاری تعلیم

خاص اختیاری تعلیم سے مراد مختلف پیشے اپنانے کے متعلق حصول تعلیم ہے۔ لہٰذا اسلامی حکومت پر ملک کے ہر شہر میں ایسے ٹیکنیکل مدارس کا قیام لازم ہے۔ جس میں باشندگان مملکت اپنی پسند کے مطابق مختلف پیشے اپنانے کی تعلیم اور ان میں مہارت حاصل کریں۔ اور پھر انہی پیشوں اور انہی

مہارتوں کواستعمال کرتے ہوئے وہ اپنا اپنے گھربار اور اپنے ملک وقوم کی حقیقی خدمت کریں۔ جنہیں ان جیسے ٹیکنیکل ماہرین کی ضرورت ہے۔ مزید برآں ان ٹیکنیکل مدارس ومراکز میں ان علوم کے ساتھ ساتھ دینی ، اخلاقی اور اصلاحی پروگرامات بھی منعقد کئے جائیں ، جو طلبہ میں دینی روح اور پاکیزہ اسلامی روایات پروان چڑھانے کا ذریعہ بنیں۔

## جز(4)خاص لازمی تعلیم

اسلامی مملکت پر لازم ہے کہ وہ اعلیٰ تعلیم کیلئے ایسے مدارس کا قیام یقینی بنائے جن میں طب ، انجینیر نگ اور ان جیسے دیگر اہم اور ضروری علوم وفنون کی تعلیم ہو۔ان مدارس میں صرف ایسے قابل ، ذہین، محنتی ، دیندار اور باصلاحیت طلبہ کو داخلہ دیا جائے جو انتہائی محنت ،مواظبت اور لگن کے ساتھ ان علوم کو حاصل کرکے اپنی قابلیتوں وصلاحیتوں کا لوہا منوائیں۔ یہ مدارس اس قدر کثیر تعداد میں ہوں جو ماہرین اور تجربہ کار لوگوں کو اتنی وافر مقدار میں تیار کریں جتنی کی حکومت کو مضبوط ،طاقتور اور خود کفیل بنانے کے لئے درکار ہیں، گویا یہ علم فرض کفایہ کے درجے میں ہے کہ اس کے ترک کرنے سے پوری قوم گنھگار ہوتی ہے۔اور امت اس سے اس وقت تک بری الذمہ نہیں ہوسکتی جب تک ان علوم وفنون کے ماہرین ان میں نہ ہوں۔

## جز(5)بیرون ملک تعلیمی وفود بھیجنا

اگر بعض علوم وفنون ایسے ہوں جو ملک کے اندر نہ ہوں اور نہ ہی ان کے ماہرین اور مدارس ومراکز ہوں، اور ان علوم وفنون کی ملک وملت کو اشد ضرورت ہو۔تو انہیں حاصل کرنے اور اپنے ملک اور اس کے عوام میں منتقل کرنے کے لئے حسب ضرورت طلبہ کی ایک جماعت یا کئی جماعتیں بنا کر بیرون ملک بھیجنا صرف درست ہی نہیں بلکہ ضروری بھی ہے۔جس میں درج ذیل شرائط کی رعایت رکھنا ضروری ہے۔

(1) یہ وفود صرف ان علوم وفنون کے حصول کے لئے بھیجے جائیں جو ملک کے اندر موجود نہ ہوں۔



(2)ان وفود میں شامل طلبہ کو اسلامی طور طریقے اختیار کرنے کا پابند کیا جائے اور بیرون ملک انہیں تمام شعائر دینیہ کے قیام کا سختی سے کاربند کیا جائے ۔تاکہ وہ اپنے عقائد ،شعائر دینیہ اور اسلامی آداب واخلاق کی حفاظت کرسکیں۔

(3) ہر وفد اور جماعت پر ایک نگران مقرر کیا جائے جو اپنے گروپ اور جماعت کے تمام افراد کی چال چلن اور اعمال وافعال کی مکمل نگرانی کرے۔ نیز ان نگرانوں کو اتنے اختیارات دئے جائیں کہ ہر نگران اپنی جماعت کے ہر اس رکن کی اصلاح کرسکے، جو اسلامی آداب سے نکلنے کی کوشش کرے یا فرائض وواجبات کی ادائیگی میں کوتاہی کا مرتکب ہو۔ان پابندیوں اور شرائط کا مقصد صرف اور صرف یہ ہے کہ ان تعلیمی وفود کے ذریعے ملک کے عوام میں وہ تمام اخلاقی خرابیاں سرایت نہ کرجائیں جو کئی اسلامی ممالک اور معاشروں میں ان جیسے تعلیمی وفود کے ذریعے پھیل کر اپنی جڑیں مضبوط کرچکی ہیں۔

(4)حکومت فوری طور پر ان تمام علوم وفنون اور ان کے مدارس کا قیام یقینی بنائے جو ملک کے اندر معدوم ہیں اور ملک وقوم کو ان کی ضرورت ہے۔ایسے مدارس کے قیام سے ملک کی ایک بڑی مشکل حل ہوجائیگی ۔اس طرح ملک اور مسلم معاشرہ دیگر بیرونی معاشروں کی اخلاقی ودینی خرابیوں کی اثرات سے محفوظ ومامون ہوجائیگا۔

## تیسری فصل خواتین کی تعلیم

## یہ فصل چار اجزاء پر مشتمل ہے

## جز(1)مردوں کی عورتوں پر برتری

اس بات میں کوئی شک وشبہ نہیں کہ شرعی، عقلی اور فطری طور پر ہر اعتبار سے مرد کا مرتبہ عورت کے مرتبہ سے اونچا اور بڑیا ہے۔فرق مراتب کا یہ ذکر قرآن کریم نے یوں بیان کیا ہے:﴿الرجال قوامون علی النسآء بما فضل الله بعضهم علی بعض﴾ [النساء : 34] . (مرد عورتوں پر حاکم ہیں اس وجہ سے کہ اللہ تعالیٰ نے ایک کو دوسرے پر فضیلت دی ہے)﴿وللرجال علیهن

درجة﴿ [البقرة : 228] . (مردوں کو عورتوں پر فضیلت ہے) اس فرق کی بنا پر مردوں کے لئے حصول علم کی ضرورت اور مواقع زیادہ اور رکاوٹیں کم ہوتی ہیں جبکہ اس کے برعکس عورتوں کے لئے حصول علم کی راہ میں رکاوٹیں زیادہ اور مواقع کم ہوتے ہیں۔ لہذا بنین اور بنات کے نظام تعلیم میں واضح فرق ہونا چاہیے۔

## جز(2) خواتین کا نظام تعلیم اور اس کی مدت

جیسا کہ اس فصل کے جزء اول میں بیان ہو چکا کہ فطری طور پر لڑکے اور لڑکی میں ایک واضح فرق موجود ہے اور اسی فرق کی بنا پر لڑکے کے برعکس لڑکی کے لئے حصول علم کے مواقع کم اور موانع زیادہ ہوتے ہیں اور یہی چیز لڑکیوں کے نظام تعلیم اور مدت تعلیم کے اختصار کا تقاضا کرتا ہے۔ سو لڑکیوں کا تعلیمی کورس عقائد، عبادات، اداب معاشرت اور اسلامی اخلاق پر مشتمل ہونا چاہئے اور اس کے ساتھ ساتھ قرآن کریم کے چند پارے یا سورتیں اور خواتین ہی کے مسائل کے متعلق چند مخصوص و متعین احادیث کا حفظ بھی ان کے کورس میں شامل ہونا چاہئے۔

### مدت تعلیم

جہاں تک خواتین کے مدت تعلیم کا مسئلہ ہے۔ سو لڑکیوں کا تعلیمی مدت صرف اور صرف پانچ سال پر مشتمل ہونا چاہئے۔ اس طور پر کہ عمر چھٹے سال کی ابتدا میں بچی کو مدرسہ میں داخل کیا جائے اور دسویں سال کے آخر میں اسے مدرسے سے فارغ کیا جائے۔ تعلیمی اثنا میں نہ اس سے امتحان لیا جائے اور نہ ہی اسے سند دی جائے بلکہ اس کے لئے یہی کافی ہے کہ وہ اپنے تعلیمی کورس کو اچھی طرح پڑھ کر اسے عملی زندگی میں لائے کیونکہ کسی مسلمان لڑکی کی تعلیم کی ابتداء وانتہا یعنی اصل مقصد ہی اس کی دینی واخلاقی تربیت ہے۔

## جز(3) خواتین کے لئے ٹیکنیکل تعلیم

اسلامی حکومت پر ملک کے تمام شہروں میں بنات کے لئے ایسے ٹیکنیکل مدارس کا قیام لازم



ہے، جن میں مسلمان لڑکیاں اپنی پسند اور طبعی میلان کے مطابق گھریلو دستکاری وغیرہ کے متعلق تعلیم حاصل کرسکیں۔ مگر ان مدارس میں درج ذیل شرائط کی رعایت رکھنا ضروری ہے۔

(1) ان مدارس میں گیارہ سال کی عمر کی بچیوں کو داخلہ دے کر چودھویں سال کی عمر میں فارغ کیا جائے۔

(2) ملک کی دیگر مسلمان عورتوں کی طرح ان مدارس کی طالبات، مدرسے میں آتے اور جاتے وقت اسلامی اصولوں کے مطابق مکمل شرعی پردے کا اہتمام کرینگی۔

(3) ان مدارس میں ٹیکنیکل تعلیم کے ساتھ ساتھ دینی واصلاحی اسباق بڑھانے کا اہتمام بھی ہو۔ تاکہ یہاں سے نکلنی والی طالبات ہنر مند ہونے علاوہ نیک، دیندار اور پاک دامن بھی ہوں۔

## جز(4) خواتین کے دو اہم ہنر ''نرسنگ اور دایہ گری''

اسلامی حکومت پر ملک کے ہر ہر صوبے میں خواتین کے لئے ایک ایسے بڑے مدرسے کا قیام لازم ہے، جس میں مسلمان لڑکیاں دایہ گری اور نرسنگ کی تعلیم حاصل کریں۔ ان مدارس میں صرف ان لڑکیوں کو داخلہ دیا جائے جنہوں نے خواتین کی تعلیم کا پہلا مرحلہ مکمل کیا ہو۔ ان مدارس میں درج ذیل شرائط کی رعایت رکھنا ضروری ہے۔

(1) ان مدارس میں داخلوں کی درخواستیں ''پہلے آئیں پہلے پائیں'' کی بنیاد پر قبول کی جائیں اور جب مطلوبہ تعداد مکمل ہوجائے تو داخلے بند کردئے جائیں۔

(2) چونکہ کسی بھی مسلمان عورت کے لئے ضرورت شدیدہ کے بغیر کسی غیر محرم کی تیمارداری جائز نہیں ہے اس لئے نرسنگ کی تعلیم مکمل کرکے فارغ ہونے والی نرسیں سرکاری ہسپتالوں کے صرف ان وارڈوں میں خدمات انجام دینگی جو خواتین کے لئے مختص ہوں۔ جبکہ دایہ گری کی تعلیم مکمل کرکے فارغ ہونے والی دایہ طالبات کو سرکاری ہسپتالوں اور نجی طور پر گھروں میں مسلمان خواتین کی خدمت کرنے کا اختیار ہے۔ وہ جہاں چاہیں اپنی خدمات انجام دیں

(3) یہ فاضل طالبات خواہ نرسیں ہوں یا دایہ دیگر مسلم خواتین کی طرح مکمل شرعی پردے کا

اہتمام کرینگی ۔یعنی نرسنگ اور دایہ گری کا پیشہ اختیار کرنا ان طالبات کوادب اور اصلاح کے دائرہ سے نکالنے کا جواز نہیں بن سکتا۔

(4)ان میڈیکل مدارس میں مملکت کے دیگر مدارس کی طرح دینی واصلاحی اسباق پڑھانے کا اہتمام بھی ہو۔



# پانچواں باب

## شعبہ امر بالمعروف ونہی عن المنکر

### اس باب میں ایک فصل ہے جو دو اجزاء پر مشتمل ہے

### جز (1) امر بالمعروف ونہی عن المنکر کا عملہ:

خلافت اسلامیہ میں ایک ادارہ ایسا ہونا چاہئے جو لوگوں کو نیکی اور بھلائی کی طرف بلائے اور برائی سے منع کرے۔ اللہ کا ارشاد ہے: ﴿ولتكن منكم أمة يدعون الى الخير ويأمرون بالمعروف وينهون عن المنكر وأولئك هم المفلحون﴾ [آل عمران 104]. (تم میں سے ایک جماعت ایسی ہونی چاہئے جو بھلائی کی طرف بلائے اور نیک کاموں کا حکم کرے اور برے کاموں سے روکے اور یہی لوگ فلاح ونجات پانے والے ہیں) یہ شعبہ اور اس کا عملہ نیک اور صالح علماء پر مشتمل ہونا چاہئے جنہیں ریڈیو، ٹی وی اور صحافت سمیت نشر واشاعت کے دیگر تمام وسائل استعمال کرنے کے مکمل اختیارات حاصل ہوں۔

### جز (2) شعبہ امر بالمعروف ونہی عن المنکر کی ذمہ داریاں

### شعبہ امر بالمعروف ونہی عن المنکر درج ذیل ذمہ داریاں نبھائیگا

(1) ملک میں نشر ہونے والے ہر پروگرام کی نگرانی کرنا، سو ہر اس پروگرام اور وعظ کو نشر نہیں ہونے دیگا جو خلافت اسلامیہ میں رائج اسلامی قوانین سے متصادم ہو اور جو پروگرام یا وعظ شریعت اسلامیہ سے متصادم نہ ہو اسے نشر کریگا۔

(2) امر بالمعروف ونہی عن المنکر کے لئے ریڈیو، ٹیلی ویژن اور صحافت سمیت تمام جائز وسائل استعمال کرنا، تاکہ یہ چیزیں شر اور فساد کے بجائے خیر اور بھلائی کے ذرائع بن جائیں نہ کہ شر وفساد

کا۔جیسا کہ دنیا کے بیشتر ممالک میں شراور فسادان ہی چیزوں کی وجہ سے ہے۔

(3) ایسے اہل علم واعظین اور دینی رہنما منتخب کر کے مختلف شہروں اور قصبوں میں تعینات کردئے جائیں۔جولوگوں کی دینی،روحانی،اخلاقی،اورفکری تربیت کریں۔



## چھٹاباب

## شعبہ محنت وافرادی قوت

### اس بات میں تین فصلیں ہیں

### پہلی فصل وزارت محنت وافرادی قوت اوراس کی ذمہ داریاں

### یہ فصل دواجزاء پر مشتمل ہے

### جز(1) تشکیل عملہ

وزارت محنت وافرادی قوت پانچ ارکان پر مشتمل ہو۔جن میں ایک وفاقی وزیر ہو جواس ادارہ کا سربراہ ہو ااوراس کے ساتھ ساتھ ایک مستند ڈاکٹر ،ایک ماہر انجینیر ،ایک ماہر اقتصادیات اور ایک مفتی یعنی ماہر فقہ ہو۔ملک کے تمام صوبوں کے ہر ہر شہر اور ہر ہر قصبہ میں اس وزارت کے ذیلی دفاتر اور کمیٹیاں ہوں۔اس ادارہ کی تشکیل آپ ﷺ کے اس فرمان کو سامنے رکھ کر کی گئی ہے۔"ثـــــلاثة أنا خصمهم يوم القيامة ..........وذكر من بينهم رجل استاجر أجيراً فاستوفى منه ولم يوفه" (قیامت کے دن تین آدمی ایسے ہونگے جن کی طرف سے میں خصم ہونگا......اوران تین آدمیوں میں سے ایک کا ذکر کیا جیسے کسی نے اجرت پر رکھا پس اس نے اپنا کام پورا کیا۔لیکن اسے اجرت پوری نہیں دی گئی)اور"أعطوا الاجير حقه قبل أن يجف عرقه" (مزدور کواس کا پسینہ خشک ہونے سے پہلے اس کا حق دو)

### جز(2) وزارت محنت وافرادی قوت کی ذمہ داریاں

وزارت محنت وافرادی قوت ملازمین اوران کے متعلق تمام امور کی نگرانی کریگا۔جن میں سر فہرست چند امور ہیں۔

(1) کام اور کام کرنے والے ملازمین کی مہارت وقابلیت کو مدنظر رکھتے ہوئے کم سے کم اجرت مقرر کرنا تا کہ کسی ملازم کی مجبوری سے فائدہ اٹھا کر اسے کم اجرت نہ دی جائے۔اللہ کا ارشاد ہے: ﴿لا تبخسوا الناس أشياء هم﴾ [الاعراف 85]. (اور لوگوں کو ان کی چیزیں کم کر کے مت دو )اور کسی بھی عامل کی قدرت ، مہارت اور قابلیت بھی شیء ہے اور کسی بھی شیء کو اس کے مرتبہ سے گھٹانا جائز نہیں۔

(2) آجر اور اجیر کے درمیان ہونے والے تنازعات کی تحقیق کر کے شریعت اسلامیۃ کے مطابق ان کے فیصلے کرنا۔

3) آجر اور اجیر کے درمیان مختلف امور پر ہونے والے اختلافات کو ختم کرنے کے لئے مداخلت کرنا اور ہر ممکن طریقے سے ان میں صلح صفائی کرنا۔جس کا حکم اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے دیا ہے۔ چنانچہ قرآن میں ہے: ﴿والصلح خير﴾ [النساء 128] .(اور صلح بہتر ہے)اور نبی کریم ﷺ کا ارشاد مبارک ہے: "الصلح بين المسلمين جائز الاصلحا أحل حراماً اور حرم حلالاً" (مسلمانوں کے مابین صلح جائز ہے لیکن وہ صلح (جائز نہیں ) جو حرام کو حلال کردے یا حلال کو حرام کردے )۔

(4) صنعت کاروں اور حکومت کے مابین ثالثی کا کردار ادا کرنا اس طور پر کہ صنعت کاروں کے مسائل اور حاجات وضروریات کی طرف حکومت کی توجہ دلانا اور صنعتوں کو وسعت اور ترقی دینے میں ان کی مدد کرنا۔

## فصل (2) ریٹائرمنٹ کا نظام

### یہ فصل چار اجزاء پر مشتمل ہے

### جز (1) حق ریٹائرمنٹ کن کو حاصل ہے؟

ریٹائرمنٹ یا پنشن لینا سرکاری اور غیر سرکاری صنعتوں اور اداروں کے تمام ملازمین کا حق ہے اسی طرح یہ حق کسانوں اور چھوٹے بڑے تمام تاجروں کے ان ملازمین کو بھی حاصل ہے جو ان کے ہاں



مستقل اور دائمی ملازمت کرتے ہیں۔اور ماہانہ اجرت حاصل کرتے ہیں۔نظام ریٹائرمنٹ کا حصہ بننے والے تمام ملازمین سے ان کی تنخواہوں میں سے ماہانہ ایک مخصوص رقم فی صد کے حساب سے منہا کر کے جمع کی جائیگی۔ریٹائرمنٹ کے نظام کی تائید قرآن کریم کی آیت ﴿الا الذين آمنوا وعملوا الصالحات فلهم أجر غير ممنون﴾ [التين 6] . (لیکن جو لوگ ایمان لائے اور (پھر) نیک عمل کئے تو ان کے لئے ایسا اجر ہے جو کبھی ختم نہ ہوگا)اور نبی کریم ﷺ کے فرمان: "اذا مرض العبد أو سافر كتب الله تعالىٰ له من الأجر مثل ما كان يعمل صحيحاً مقيماً" (رواه البخاری) (جب کوئی بندہ بیمار ہو جائے یا سفر پر جائے تو اللہ تعالی اس کے (نامہ اعمال میں )اس اجر کے مثل لکھتا ہے جو اجر اس کے لئے صحت اور حالت اقامت میں لکھا جاتا ہے )(عمل کرنے کی وجہ سے)

### جز (2) نظام ریٹائرمنٹ میں شرکت اختیاری ہے

کسی ملازم کے لئے اس نظام میں شمولیت اختیار کرنا اور اس نظام کا حصہ بننا لازم نہیں ہے بلکہ یہ ایک اختیاری عمل ہے۔ہاں اس کے فوائد ضرور ہیں۔اس لئے تمام ملازمین کے سانے نظام کے تمام فوائد اور شرائط بیان کی جانی چاہئیں اور ان کی تنخواہوں سے منہا کی جانی والی ماہانہ رقم اور ریٹائرمنٹ کے بعد انہیں یکمشت یا پنشن کی صورت میں ملنی والی رقم کے متعلق تمام تفصیلات انہیں بتانی چاہئیں۔ان ساری معلومات کو جاننے کے بعد اب ہر ملازم پر اس نظام میں شرکت یا عدم شرکت کا اختیار ہے۔اگر وہ شرکت پر آمادہ ہو جائے تو اس کا نام ریٹائرمنٹ کے لئے مخصوص رجسٹر میں درج کر کے اس کی تنخواہوں سے ماہانہ کٹوتی شروع کی جائے۔اس عمل سے وہ اس نظام کا باقاعدہ ایک رکن بن جائیگا۔اب جب وہ ریٹائرمنٹ کی عمر کو پہنچ جائے تو اسے ریٹائر کر کے اس کی جمع شدہ اسے یک مشت دی جائے یا ماہانہ پنشن کی صورت میں اسے ملتی رہے۔اور اگر وہ مرجائے تو اس کی پنشن اس کے ورثہ یعنی اس کی بیوہ، والد یا بچوں کو ملتا رہے۔اور اگر اس کی بیوہ کہیں اور شادی کرلے تو وہ اس حق سے محروم ہو جائیگی۔اسی طرح اگر اس کا بیٹا بالغ ہو جائے یا بیٹی کی شادی ہو جائے تو انہیں ان کے فوت شدہ والد کا پنشن نہیں ملے گا۔

جز (3) ریٹائرمنٹ کے لئے عمر کی حد، اور ملازم کی تنخواہ سے منہا کی جانے والی ماہانہ رقم کی

تعین:

ریٹائرمنٹ کانظام اور اس میں شمولیت چونکہ شرعی اعتبار سے لازم نہیں ہے بلکہ یہ منصوبہ خالصتاً عوامی مفاد کا ہے اس لئے مناسب ہے کہ اس کے لئے عمر کی ایک حد متعین کردی جائے۔ جو ساٹھ سال کی عمر سے لیکر ستر سال کی عمر تک ہو لہذا جب کسی ملازم کی عمر ساٹھ برس ہو جائے اور وہ کام کرنے کے قابل ہو تو اسے کام جاری رکھے یا ریٹائرمنٹ لینے دونوں باتوں کا اختیار دے دیا جائے۔ اگر وہ کام جاری رکھنا چاہے تو اسے مزید دس سال کام کرنے دیا جائے اور جب اس کی عمر ستر برس ہو جائے تو اسے حتمی طور پر ریٹائر کردیا جائے اگر کوئی ملازم فیکٹری یا ادارے کے حدود میں یا کام کے دوران زخمی ہوکر معذور ہو جائے تو اسے سن ریٹائرمنٹ پہنچنے سے پہلے بھی ریٹائر کیا جاسکتا ہے۔

## نظام ریٹائرمنٹ کا حصہ بننے والے ملازمین کی تنخواہوں سے منہا کی جانی والی رقم کی تعین

اس نظام کا حصہ بننے والے ملازمین کی تنخواہوں سے اتنی مقدار میں رقم منہا کی جائے جس سے ان کی تنخواہوں اور روزمرہ زندگی پر اثرات مرتب نہ ہو۔ یہ کٹوتی اور ریٹائر ہونے کے بعد واپسی "فی صد" کے حساب سے ہونی چاہئے تاکہ کسی کی حق تلفی نہ ہو۔ لہذا جس سے کم رقم کاٹی جائے گی اسے کم رقم واپس کی جائیگی اور جس سے زیادہ رقم کاٹی جائیگی اسے زیادہ رقم واپس کی جائیگی۔

## جز(4) ریٹائرڈ ملازم کوملنی والی رقم کی مقدار

ریٹائرڈ ہو جانے والے ملازم یا اس کے ورثہ کو بعد از ریٹائرمنٹ کم از کم اتنی رقم ملنی چاہئے جتنی ایک عام شہری کے لئے ملکی بجٹ بناتے وقت بیت المال میں مخصوص کرکے رکھی جاتی ہے۔ اس سے کم ہرگز نہیں ہونی چاہئے۔ اس لئے کہ ملکی بجٹ باشندگان ملک کی کثرت وقلت کو دیکھ کر افراد کے حساب سے تیار کی جاتی ہے۔ جس میں ہر فرد کے لئے اتنی رقم مختص کی جاتی ہے کہ اگر وہ میانہ روی کے ساتھ اپنی زندگی گزارنا چاہے تو یہ رقم اس کی ضروریات زندگی کے لئے کافی ہو جاتی ہے۔ اب اگر وہ شہری ہنرمند ہو اور کام کرنے پر بھی قادر ہو تو اسے اس کا مخصوص وظیفہ کسی سرکاری خدمت کے عوض دیا جاتا ہے۔ اور اگر ہنرمند نہ ہو یا کام پر قادر نہ ہو تو اسے اس کا وظیفہ بغیر کوئی کام کئے دیا جاتا ہے۔ ملازم کوملنی والی رقم کم از کم اتنی ضرور



ونی چاہئے جو ایک سرکاری ملازم کو ریٹائرمنٹ کے بعد ملتی ہے۔ اور سرکاری ملازمت سے ریٹائرمنٹ کے ند ملنی والی رقم اس شخص کے لئے ملکی بجٹ میں مختص کے گئے حصے سے کم ہرگز نہ ہونی چاہئے۔

# تیسری فصل "انشورنس"

## یہ فصل دو اجزاء پر مشتمل ہے

## جز(1) انشورنس کی تعریف اور اس کا حکم

انشورنس کہتے ہیں: لوگوں کو مستقبل میں درپیش مالی، جانی اور کاروباری خطرات ونقصانات کا ازالہ اور تلافی کسی انسان یا ادارے کا اپنے ذمہ لینا۔

انشورنس کا نظام ترتیب دینے والوں کا مقصد گاڑی یا سامان کی انشورنس کے لئے متاثرہ شخص یا ادارے کی مالی مدد کرنا ہے۔ یہ مدد اس رقم سے کی جاتی ہے جو اس نظام میں حصہ لینے والے ارکان ماہانہ یا سالانہ جمع کرتے ہیں۔ اور متاثرہ رکن کی مدد اس کی جمع کی ہوئی رقم کے حساب سے کی جاتی ہے۔ موجودہ زمانہ میں انشورنس کی بہت ساری اقسام متعارف ہیں جن میں سے اکثر اسلامی اصول وضوابط کی کسوٹی پر پورا نہ اترنے کی وجہ سے اسلامی نقطہ نظر سے ناجائز ہیں۔ چونکہ اسلام اپنے ماننے والوں کو اخوۃ اور بھائی چارہ کی ایک ایسی مضبوط رسی سے جوڑتا ہے کہ تمام مسلمانوں کو جسد واحد کی مانند کردیتا ہے۔ اس طور پر کہ جب ایک عضو کو تکلیف ہوتی ہے تو سارے اعضا بخار اور شب بیداری میں اس کا ساتھ دیتے ہیں۔ لہذا جب کسی مسلمان کی حادثے کی صورت میں جانی یا مالی نقصان ہو جائے تو دوسرے مسلمان از راہ ہمدردی اس کے آنسو پونچھ کر اس کے ہونے والے نقصان کا ازالہ کرتے ہیں۔ اور اپنی اموال میں اس کا حصہ نکالنا اپنا دینی فریضہ سمجھتے ہیں۔ جس کا ذکر قرآن کریم نے ان الفاظ میں کیا ہے:

﴿والذین فی أموالهم حق معلوم للسائل والمحروم﴾ [المعارج 24]. (اور جب کے مالوں میں مقررہ حصہ ہے مانگنے والوں کا بھی اور سوال سے بچنے والوں کا بھی) لہذا جب ہر مسلمان اپنے دوسرے مسلمان بھائی کی مدد اپنا دینی فریضہ سمجھتا ہے تو ایسی صورت میں مسلمانوں کو انشورنس کمپنیوں کی

قطعاً ضرورت نہیں رہتی۔ جبکہ مسلمانوں کے برعکس کفار کا آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ بھائی چارہ کا وہ تعلق نہیں ہوتا جو مسلمانوں کا ایک دوسرے کے ساتھ ہوتا ہے۔ لہذا انہیں ان جیسے اداروں کی بہر حال ضرورت ہے جو مختلف حادثات، آفات اور مصائب میں ان کی مدد کر کے ان کی تکالیف دور کریں۔

البتہ انشورنس کی ایسی کوئی خاص قسم جس میں کوئی شرعی قباحت نہ ہو اور اس کی مخصوص شرائط ہوں تو اس قسم کے انشورنس تو اسلام منع نہیں کرتا بلکہ اس کی اجازت دیتا ہے۔ کیونکہ اسلامی اصول ہے کہ "ألمسلمون على شروطهم الا شرطاً أحل حراماً أو حرم حلالاً" (مسلمانوں کو شرائط کی آزادی ہے مگر ایسی شرط (منع ہے) جو حرام کو حلال یا حلال کو حرام کر دے) سو ہر وہ عمل جس سے مسلمانوں میں اخوۃ اور بھائی چارہ کا تعلق مضبوط تر وہ مسلمانوں کے وقار میں اضافہ کرنے کا ذریعہ ہو۔ اس کے نتائج ایک دوسرے کے ساتھ نیکی اور بھلائی میں تعاون جیسے ہوں اور اس میں کوئی شرعی قباحت بھی نہ ہو تو ایسا عمل نہ صرف جائز بلکہ مستحسن ہے۔

## جز (2) جائز انشورنس کی حقیقت اور اس کی شرائط

انشورنس کی جس قسم کی اسلام اجازت دیتا ہے یہ ہے کہ ایک ہی پیشہ یا کاروبار سے منسلک افراد مثلاً ڈرائیونگ کے پیشے سے وابستہ تمام ڈرائیورز اس بات پر متفق ہو جائیں کہ ہر فرد اس صندوق میں ماہانہ اتنی رقم جمع کریگا۔ اور سب کی نیت یہ ہو کہ شرکاء میں سے جس کسی کو کوئی حادثہ پیش آئے جس کی وجہ سے اس کا جانی یا مالی نقصان ہو جائے۔ تو جمع شدہ رقم سے اس کی مدد کی جائیگی۔ تا کہ وہ اپنے علاج اور گاڑی کے ٹھیک کرنے پر آنے والے اخراجات پوری کر سکے۔ یا گاڑی کی ٹکر سے مرنے والے کی دیت ادا کر سکے۔ اس قسم کی انشورنس میں جب مندرجہ ذیل شرائط پائی جائیں تو اسلام اس سے منع نہیں کرتا۔

### جائز انشورنس کے شرائط:

(1) نیت کی درستگی یعنی ہر شخص اس عمل میں شرکت کو تعاون علی البر سمجھتے ہوئے اسے اپنا دینی ... اور مصیبت زدہ شخص کے ساتھ ہمدردی سمجھے۔ جس کا حکم اللہ نے ان آیات میں دیا ہے: ﴿وتعاونوا على البر والتقوىٰ﴾ [المائدہ 2]. (نیکی اور پرہیزگاری میں ایک دوسرے کی مدد کرتے رہو) ﴿وتواصوا بالصبر وتواصوا بالمرحمة﴾ [البلد 7]. (اور ایک دوسرے کو صبر کی اور رحم کرنے کی وصیت کرتے رہیں)۔



(2) مقررہ رقم اپنی خوشی اور اختیار سے دے۔

(3) تمام ارکان رقم جمع کرنے میں مساوی ہوں۔ ہاں جو اپنی مرضی وخوشی سے مقررہ رقم سے زائد دینا چاہئے تو اس کے لئے کوئی ممانعت نہیں ہے

(4) جن لوگوں کو حادثہ پیش آئے انہیں ملنی والی رقم بھی مساوی ہو۔

(5) اگر کوئی رکن ناراض ہو کر یا ماہانہ رقم جمع کرانے سے عاجز ہو کر اپنی رکنیت ختم کر دے تو وہ اپنی جمع شدہ رقم کی واپسی کا مطالبہ نہیں کر سکتا اس لئے کہ جو کچھ اس نے جمع کیا ہے وہ نیکی اور صدقہ کی نیت سے کیا ہے اور صدقہ کرنے کے بعد واپس لینا جائز نہیں۔ نبی کریم ﷺ کا ارشاد مبارک ہے: "العائد فى هبته كالعائد فى قيئه" (رواہ البخاری) (ہبہ کر کے واپس لینے والا ایسا ہے جیسا کہ اپنے کئے ہوئے قی چاٹنے والا)۔

(6) تنظیم جمع شدہ رقم کو بڑھانے یا کسی اور غرض سے سودی معاملات میں نہیں لگا سکتا۔ ہاں ایسے غیر سودی معاملات جیسے تجارت اور صنعت وحرفت وغیر میں لگا سکتا ہے جس سے وہ مسلسل بڑھتا رہے۔

(7) تنظیمی امور چلانے والے عملے جیسے کاتب، محاسب اور محافظ وغیرا اپنی خدمات اور کام کے عوض جمع شدہ رقم سے تنخواہ کی صورت میں لے سکتے ہیں۔

### تنبیہ

حکومت اور دیگر خیراتی وفلاحی اداروں پر لازم ہے کہ اس جیسی تنظیموں اور کمیٹیوں کے ساتھ مالی تعاون کر کے ان کا حوصلہ بڑھائیں۔ تا کہ یہ لوگ مزید اچھے اور منظم طریقے سے مصیبت زدہ اور حادثات کے شکار لوگوں کی مدد کر سکیں۔

## ساتواں باب

## خارجی امور

### یہ باب دوفصلوں پر مشتمل ہے

## پہلی فصل خلافت اسلامیہ کا دیگر اقوام اور معاشروں کے ساتھ تعلقات

### اس فصل میں چھ اجزاء ہیں

### جز(1)تعلقات کی نوعیت واقسام

اسلامی حکومت اور قرب وجوار میں یا دور واقع ممالک کے مابین تعلقات کی تین وجوہات ہوسکتی ہیں(1)اسلامی عقیدہ(2)پڑوس(3)دوطرفہ منافع یا مشترکہ مفادات۔لہذا تعلق کی نوعیت اور وجہ کوئی بھی ہولیکن خلافت اسلامیہ اس ملک،قوم یا معاشرہ کے ساتھ تعلقات رکھنے میں ملک کے اسلامی قانون وشریعت کا مکمل پابند ہوگی۔

### جز(2)مسلم ممالک کے ساتھ تعلقات اور معاملات

اگر خلافت اسلامیہ کا کسی دوسرے ملک یا قوم کے ساتھ تعلق اسلامی عقیدہ کی بنا پر ہو خواہ وہ ملک یا قوم خلافت اسلامیہ کے پڑوس میں ہو یا دو ہو یا دور ہو۔تو خلافت اسلامیہ کو اس کے ساتھ تعلقات ومعاملات اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے فرامین کو مدنظر رکھ کر نبھانے چاہئے۔چنانچہ اللہ کا ارشاد ہے:﴿انما المؤمنون اخوة ﴾[الحجرات 10] (یادرکھو)سارے مسلمان بھائی ہیں)دوسری جگہ ارشاد فرمایا:﴿وتعانوا علی البر والتقویٰ ولاتعاونوا علی الاثم والعدوان ﴾[المائدة 2] . (نیکی اور پرہیزگاری میں ایک دوسرے کی مدد کرتے رہو اور گناہ ظلم وزیادتی میں مدد نہ کرو)جبکہ نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے:"المؤمن للمؤمن کالبنیان یشد بعضه بعضاً"(ایک



مومن دوسرے مومن کے لئے عمارت کی طرح ہے جس کا ہر حصہ دوسرے حصے کو جوڑے رکھتا ہے)لہذا جب تک وہ لوگ اسلام پر استقامت کے ساتھ قائم ہیں ان کی مدد ونصرت اور تائید ایک اسلامی ملک کے لئے ضروری ہے۔اور اگر وہ اسلام اور قوانین اسلام سے منہ موڑلیں تو ان کی اصلاح اور انہیں راہ راست پر لانے کے لئے نصیحت کرنا واجب ہے یہاں تک کہ وہ دوبارہ حق کو قبول کرکے شریعت پر قائم نہ ہوجائیں۔

جز(3)پڑوسی ممالک کے ساتھ تعلقات اور معاملات اگر خلافت اسلامیہ کا دوسرے ممالک کے ساتھ تعلق پڑوس کی بنا پر ہو تو ایسے میں اسلامی حکومت کی ذمہ داری بنتی ہے کہ ان پڑوسی ممالک کے ساتھ نہایت اچھے اور دوستانہ تعلقات رکھے۔اور ایک اچھے پڑوسی کی طرح ان کا خیال رکھے۔اور ان کے ساتھ مختلف قسم کے امن معاہدے کرے جیسا کہ آپ ﷺ نے مدینہ طیبہ اور اس کے قرب وجوار میں موجود یہود کے مختلف قبائل سے امن معاہدے کئے۔ہاں اگر وہ لوگ امن معاہدوں کو توڑنے میں پہل کرکے مسلمانوں یا باشندگان خلافت پر کسی قسم کی ظلم وزیادتی کریں یا ملک کے کسی حصے پر حملہ کرکے قبضہ کرنے کی کوشش کرے یا اپنے ملک کے اندر مسلمانوں کو اسلام کی دعوت دینے سے منع کرے یا اپنی رعایا میں سے مسلمان ہونے والوں کو اسلام قبول کرنے اور اسلامی عقیدہ اختیار کرنے کی وجہ سے ستائے۔تو ایسے حالات میں اسلامی حکومت ان سے کئے گئے معاہدات توڑ دے اور انہیں اسلام لانے کا حکم دے اگر وہ اسلام قبول کرنے پر آمادہ نہ ہوں تو انہیں اسلام کی مخالفت ترک کرکے اسلام کی حمایت کا حکم دے تاکہ یہ لوگ ذمی ہوکر اسلامی حکومت کو جزیہ ادا کرے ورنہ ان سے اس وقت تک جہاد کیا جائے جب تک اللہ مسلمانوں اور ان کے کافر دشمنوں کے درمیان فیصلہ نہ فرمائیں۔

جز(4)وہ ممالک جن کے ساتھ تعلقات کی بنیاد تجارت اور دوطرفہ مفادات پر ہو

اگر خلافت اسلامیہ کا دیگر ممالک کے ساتھ تعلق کی بنیاد تجارت اور دوطرفہ مفادات پر ہو تو ایسے ممالک کے ساتھ اسلامی حکومت اپنے مفادات کو مدنظر رکھتے ہوئے برابری کی سطح پر معاملات نبھائی گی۔بلکہ اسلامی حکومت ان سے ایک اضافی شرط بھی منوائے اور وہ یہ کہ ان ممالک اور وہاں کے عوام

میں اسلام کی نشر و اشاعت اور تبلیغ کے لئے اپنے ملک سے اسلام کی دعوت دینے والوں کی ایک جماعت بھیجے۔ اگر وہ ممالک یہ شرط ماننے سے انکار کردیں اور اسلام کی دعوت دینے والی جماعت کی راہ میں رکاوٹ بن جائیں یا اپنی مسلم رعایا کو ظلم وستم کا نشانہ بنائیں۔ تو خلافت اسلامیہ بھی ان کو اپنی دوست مالک کی فہرست سے نکالکر ان کے ساتھ ہر قسم کے تعلقات اور معاملات منقطع کردے یہاں تک کہ وہ اپنی مسلم مخالف روش کو ترک کر کے اپنی مسلم رعایا اور اسلام کی دعوت دینے والی جماعت کی راہ میں کسی قسم کی رکاوٹ پیدا نہ کرنے کی خلافت اسلامیہ کے ساتھ معاہدہ نہ کریں۔ کیونکہ ایک اسلامی ملک کا دیگر ممالک کے ساتھ تعلقات کی بنیاد اور مقصد پوری انسانیت کو حق کی تبلیغ اور اسلام کی نشر واشاعت ہے۔

## جز (5) ذمیوں کے ساتھ معاملات کی نوعیت

اہل ذمہ کے احکام اور ان کے ساتھ اسلامی حکومت کے معاملات کی مکمل تفصیل اس دستور کے باب ''الاحکام القضائیۃ والجنائیۃ'' کی پہلی فصل کے دوسرے جز میں موجود ہے وہاں رجوع کرلیا جائے۔

## جز (6) حربیوں کے ساتھ معاہدات اور صلح

حربیوں کے احکام اور ان کے ساتھ صلح ومعاہدہ کی مکمل تفصیل اس دستور کے باب ''الاحکام القضائیۃ والجنائیۃ'' کے پہلے اصل کے نویں جز میں موجود ہے۔ وہاں رجوع کرلیا جائے۔

## دوسری فصل: خلافت اور دیگر ممالک کے مابین سفارتخانوں کا تبادلہ

## یہ فصل تین اجزاء پر مشتمل ہے

### جز (1) سفارتخانوں کے قیام کا مقصد:

کسی بھی ملک میں خلافت اسلامیۃ کے سفارتخانے کا قیام کسی واضح اور اہم مقصد کے تحت ہونا چاہئے مثلاً وہاں مسلمان رعایا ہو یا وہاں کی حکومت یا عوام کے ساتھ ایسے تجارتی یا ثقافتی تعلقات ہوں جو کسی سفارتکار یا قونصلر کی وہاں موجودگی کے بغیر پایہ تکمیل تک نہ پہونچ سکتے ہوں۔ اس کے



ساتھ ساتھ کسی بھی اسلامی ملک کا دیگر ممالک میں سفارتخانوں کے قیام کا بڑا اور اہم مقصد ان اجنبی ممالک میں اسلام کی نشر واشاعت اور وہاں کے عوام کو دین اسلام کی دعوت دینا ہے۔ سو یہی وہ اعلیٰ وارفع مقصد ہے جس کی وجہ سے کسی بھی اسلامی ملک کو اجنبی ممالک میں اپنے سفاتخانوں کے قیام اور ان پر آنے والے اخراجات برداشت کرنے پڑتے ہیں۔

## جز (2) سفارتخانوں کے نظم وضبط کے متعلق چند ضروری گزارشات

درجہ ذیل تعلیمات کی روشنی میں سفارتخانوں کا قیام عمل میں لانا چاہئے:

(1) کسی بھی ملک میں سفارتخانہ یا قونصلیت اس وقت تک نہ کھولا جائے جب تک اس ملک میں سفارتخانے کے قیام سے ان تمام مقاصد کے حصل ہونے کا یقین نہ ہو جو اس فصل کی پہلے جز میں بیان ہوئے اس لئے کہ جب وہ مقاصد حاصل نہ ہونگے تو خلافت کے اموال بے جا خرچ ہونگے جو کہ حرام ہے۔ حالانکہ اموال خلافت کی حفاظت ضروری ہے۔

(2) ممکن حد تک سفارتی عملہ کو کم رکھا جائے جو ایک سفیر اور ایک اس کا سیکریٹری جو اس کا نائب بھی ہو۔ ایک خادم ایک چوکیدار اور ایک داعی اور دو اس کے ساتھی پر مشتمل ہوں سفارتی عملہ ان سات افراد پر مشتمل ہو تاکہ اخراجات کم سے کم ہوں۔

(3) سفارتی عملہ کو مکمل اسلامی وضع قطع اختیار کرنے کا پابند کیا جائے تاکہ ان کا ظاہر ان کے دعوی کے موافق اور ان کے مسلمان ہونے پر دال ہو اور انہیں غیر مسلموں سے ممتاز کرنے والا ہو۔ لہذا حالات کیسے بھی ہوں سفارتی عملہ کے کسی رکن کو غیر اسلامی وضع قطع اختیار کرنے کی ہرگز اجازت نہیں۔ کیونکہ مخصوص اسلامی وضع قطع اختیار کرنے والا عوام کی توجہ حاصل کرتا ہے جو کہ دعوت الی الاسلام میں ممد ومعاون بنتا ہے۔

(4) سفارتخانوں اور عملہ کی نگرانی پر ایک ایسا نگران مقرر کیا جائے جو سفارتی عمل کی نگرانی کرے اور عملہ کے ہر فرد کے طرز عمل کو دیکھے جس شخص میں انتظامی امور کی مخالفت پائی جائے یا وہ دینی واخلاقی اعتبار سے کوتاہی کا مرتکب ہو تو اس کی اصلاح کی کوشش کرے ورنہ اسے سفارتی عملہ سے جدا

کردے تاکہ اس کی وجہ سے پورے عملہ کی بدنامی نہ ہو اور خلافت اسلامیہ کا سفارتخانہ پوری آب وتاب کے ساتھ اپنے مقاصد کے حصول میں مصروف کار رہے۔

### جز (3) دیار غیر میں اسلام کی نشر واشاعت کا مرکز سفارتخانہ ہے!

خلافت اسلامیہ کا سفارتخانہ خواہ کسی بھی ملک میں ہو اس ملک کے اندر اسلام کی نشر واشاعت کا مرکز ہوتا ہے اس لئے سفارتخانوں کی عمارت میں ایک وسیع وعریض کمرہ مسجد کے لئے مختص ہونا چاہئے۔ جس کی چھت پر کھڑے ہوکر پانچوں نمازوں کے لئے مؤذن بلند آواز سے آذان دے اور آذان کے بعد سفارتی عملہ اور ان کے علاوہ وہاں موجود دیگر مسلمان پانچوں اوقات کی نمازیں باجماعت ادا کریں جس کی امامت سفارتخانہ میں موجود اسلامی مبلغ کرائے۔ تاکہ یہ چھوٹی سی مسجد اسلام کی نشر واشاعت اور اس کی تبلیغ کا مرکز بن جائے۔

دعوت پر مامور عملہ اسی مسجد میں اسلام کے متعلق دلچسپی لینے والوں کو جمع کر سکے ان کو دین اسلام کے متعلق معلومات فراہم کریں نومسلموں کو دین وشریعت کے مبادیات سکھائیں۔ انہیں اسلامی کتب ورسائل دیں۔ وعظ ونصیحت اور درس وتدریس کے ذریعے لوگوں کو دین اسلام کے متعلق ضروری مسائل بتائیں۔ الغرض یہ سفارتخانہ ہر اعتبار سے ایک دینی واسلامی مرکز کا منظر پیش کرے۔ تاکہ اسلام کی دعوت جو ہر مسلمان اور خصوصاً خلافت اسلامیہ کا اہم فریضہ ہے وہ احسن طریقہ سے ادا ہو۔



# آٹھواں باب

## شعبہ افتاء یا مجلس تشریعی:

## اس میں ایک فصل ہے جو تین اجزاء پر مشتمل ہے

### جز (1) شعبہ افتاء یا مجلس تشریعی کی ضرورت واہمیت

کسی بھی اسلامی ملک میں ایک ایسے ادارے کا ہونا ضروری ہے جو خلافت کے دینی امور اور معاملات ومسائل قرآن وحدیث کی روشنی میں حل کرے۔ ایسے ادارے کو مجلس تشریعی یا افتاء کا شعبہ کہتے ہیں۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے ﴿فاسئلوا أهل الذكر ان كنتم لا تعلمون﴾ [النحل 43] (پس اگر تم نہیں جانتے تو اہل علم سے دریافت کرلو) اور ایک اور جگہ ارشاد فرمایا ﴿فان تنازعتم في شيء فردوه الى الله ورسوله ان كنتم تؤمنون بالله واليوم الاخر ذلك خير واحسن تاويلا﴾ [النساء 59] (پھر اگر کسی چیز میں اختلاف کرو تو اسے لوٹاؤ اللہ تعالیٰ اور رسول (ﷺ) کی طرف اگر تمہیں اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان ہے یہ بہت بہتر ہے اور باعتبار انجام کے بہت اچھا ہے)

### جز (2) مجلس تشریعی یا شعبہ افتاء کے ارکان:

مجلس تشریعی یا شعبہ افتاء کا عملہ پانچ ارکان پر مشتمل ہونا چاہیے جن میں سے ہر ایک عالم اسلام کے ان چند علمی شخصیات میں سے ہوں جو علم، عمل اور تفقہ فی الدین میں اعلیٰ مقام رکھتا ہو۔

### جز (3) مجلس یا شعبہ افتاء کی ذمہ داریاں:

مجلس تشریعی یا شعبہ افتاء کی اہم ذمہ داریاں یہ ہے کہ خلافت کی جانب سے سپرد کئے گئے ہر مسئلہ کی قرآن وحدیث کی روشنی میں مکمل تحقیق کرکے جواز یا عدم جواز کا حکم صادر کرکے اور اس کو نافذ کرکے قابل عمل بنائے۔ جس سے کوئی بھی شخص کسی بھی صورت میں مستثنیٰ نہ ہو گا اور نہ ہی کسی کو اس نافذ

شدہ حکم کے نفاذ کو کالعدم کرنے کا حق ہے۔ خواہ وہ خلیفہ کیوں نہ ہو۔ اس لئے کہ مجلس تشریعی کا حکم گویا اللہ کا حکم ہے اور اللہ کا حکم کوئی بھی کالعدم نہیں کرسکتا۔ اس لئے کسی بھی حکم کے اعلان اور اس پر عمل کرنے سے پہلے ضروری ہے کہ وہ مجلس تشریعی کے سپرد کیا جائے خواہ اس حکم اور مسئلہ کی نوعیت کوئی بھی ہو اور اس کا تعلق حکومت سے ہو یا عوام سے اگر اس مسئلہ کا حل اس دستور میں نہ ہو تو اس کا حکم موقوف ہوگا مجلس تشریعی کے فیصلے پر اگر مجلس تشریعی اسے جائز اور قابل عمل قرار دے تو اسے اس دستور کا حصہ بنا کر اس پر عمل ضروری قرار دیا جائے اور اگر مجلس تشریعی اسے ناجائز اور ناقابل عمل قرار دے کر رد کرے تو خلافت بھی اسے رد کر کے اس پر عمل کی اجازت نہ دے

## عدالتی وتعزیراتی احکام کے اقسام

## اس باب کے تحت بارہ فصلیں اور 81 دفعات ہیں

لیکن ہم نے طوالت سے بچنے کے لئے ان فصول اور 81 دفعات کو ترجمہ میں شامل نہیں کیا جس کو دیکھنا ہو تو ہماری کتاب ''الدستور الاسلامی'' جو کہ عربی میں ہے اس میں دیکھا جاسکتا ہے، البتہ قضات کی رہنمائی کے لئے چند امور کا ذکر اجمالاً بطور خلاصہ پیش خدمت ہے اور وہ یہ ہے:

یہ ایمان رکھنا کہ حاکم حقیقی صرف اور صرف اللہ کی ذات ہے اس کے سوا کوئی حاکم نہیں ۔ارشاد باری تعالیٰ ہے ﴿ان الحکم الا للّٰہ﴾ [یوسف 40] (فرمان روائی صرف اللہ تعالیٰ ہی کی ہے)، دوسری جگہ فرمایا: ﴿ألا لہ الخلق و الأمر﴾ [الاعراف 54] (یاد رکھو اللہ ہی کے لئے خاص ہے خالق ہونا اور حاکم ہونا) قاضی کا کام تو صرف اللہ کے احکام کو بیان اور ظاہر کرنا ہے۔ جبکہ خلیفہ اور اس کے نائبین کا کام ان احکام الہیہ کو من وعن نافذ کرنا ہے جن کو قضاۃ نے اللہ کی طرف سے عطاء کردہ علم اور تفقہ فی الدین کے ذریعے بیان کیا ہے۔ اس لئے خلافت اسلامیۃ ملک کے اندر تمام امور واحوال میں احکام وقوانین کا اصل اور منبع قرآن، حدیث اور علمائے سلف کی ان تحقیقات کو بنائی گی جو قرآن وحدیث میں غور وفکر کرنے سے حاصل ہوئیں۔ یا علمائے ربانیین اور مجلس تشریعی کی فتاویٰ جات اور تحقیقات کی صورت میں موجود ہیں۔ مجلس تشریعی وہ ادارہ ہے جو ہر مسئلہ کو قرآن وحدیث کی کسوٹی پر



پرکھتی ہے جو مسئلہ قرآن وحدیث کے موافق ہو تو اسے شرعی قانون بنا دیتی ہے اور جو قرآن وحدیث کے خلاف ہو اسے ممنوع قرار دے کر پس پشت پھینک دیتی ہے۔ اب وہ قانون بنا تو درکنار انفرادی طور پر بھی کوئی اس پر عمل نہیں کرسکتا خواہ وہ کوئی بھی ہو۔ اور یہی چیز اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کہلاتی ہے۔

یہ حقیقت معلوم ہو جانے کے بعد کہ اسلام ایک ایسا نظام الہی ہے جو انسانیت کی تکمیل اور اس کی دنیا وآخرت کی کامیابی کے لئے نازل کیا گیا ہے۔ سو یہ حقیقت بھی کسی سے پوشیدہ نہیں رہنی چاہئے خواہ وہ مسلمان ہوں یا ذمی کہ خلافت اسلامیۃ کی حدود میں نافذ تمام قوانین خواہ اقلیت کے لئے ہوں یا اکثریت کے لئے جانی ہوں یا مالی وہ تمام کے تمام اللہ کی طرف سے ہیں جو سب کا رب اور تمام کائنات کا مالک ہے اور جس کا حکم اور فیصلہ واجب التسلیم ہے اور یہ کہ تمام کائنات میں حکومت صرف اور صرف اسی کی ہے۔ جبکہ خلیفہ، قاضی اور مفتی حضرات کی حیثیت صرف اور صرف احکامات الہیہ کے ظاہر کرنے اور بیان کرنے والے کی ہے۔ اس بنیاد پر دستور کے اس باب میں جو عدالتی اور تعزیراتی احکام ہیں وہ تمام یا تو کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ ﷺ میں صراحت کے ساتھ موجود ہیں یا ان کو علمائے سلف اور فقہائے امت نے ان دو ذخیروں سے مستنبط کیا ہے۔ اور یہ سارے احکام وقوانین خلافت اسلامیۃ کے ہر علاقے اور ہر طبقے کے لئے ہیں۔ جن کی بنیاد پر قاضی فیصلے کیا کرینگے جو امت کے ہر طبقہ اور ہر فرد پر لاگو ہونگے۔ رئیس، مالدار اور غریب کوئی بھی اس سے مستثنیٰ نہیں ہوگا۔ اور جو لوگ ان قوانین کو نہ ماننے اور انہیں چیلنج کریں۔ انہیں غیر مسلم تصور کیا جائیگا اور ان پر حربیوں کے احکام لاگو ہونگے۔

﴿وان تنازعتم فی شیء فردوہ الی اللّٰہ ورسولہ ان کنتم تؤمنون باللّٰہ والیوم الآخر ذلک خیر واحسن تاویلا﴾ [النساء 59] (پھر اگر کسی چیز میں اختلاف کرو تو اسے لوٹاؤ اللہ تعالیٰ اور رسول (ﷺ) کی طرف اگر تمہیں اللہ تعالیٰ پر اور قیامت کے دن پر ایمان ہے یہ بہت بہتر ہے اور باعتبار انجام کے بہت اچھا ہے) ﴿فلا وربک لا یؤمنون حتی یحکموک فیما شجر بینھم ثم لایجدوا فی أنفسھم حرجا مما قضیت ، ویسلموا تسلیماً﴾ [النساء 65] (سو قسم ہے تیرے پروردگار کی یہ مومن نہیں ہوسکتے جب تک کہ تمام آپس کے اختلاف میں آپ کو حاکم نہ مان لیں پھر جو فیصلہ آپ ان میں کردیں ان سے اپنے دل میں کسی طرح کی تنگی اور ناخوشی نہ پائیں اور فرمان برادری کے ساتھ قبول کرلیں)۔

### تنبیہ

اسلام اور خلافت اسلامیۃ کے جھنڈے تلے جمع ہونے والے مسلمان کے عقیدے کی حفاظت اور امت مسلمہ کے ہر ہر فرد کی نجات عقائد صالحہ اختیار کئے بغیر ناممکن ہے چونکہ اس حقیقت سے

انکار نہیں کیا جا سکتا کہ عقیدہ سلف الصالحین ہی وہ عقیدہ ہے جو اس سے قبل نبی کریم ﷺ، صحابہ کرامؓ، تابعین، تبع تابعین اور دیگر علمائے سلف کا عقیدہ تھا۔ جس میں کسی قسم کے شک وشبہ کی گنجائش نہیں۔ اس لئے اگر کوئی شخص یا قوم اس متفقہ عقیدہ سے انحراف کرے، جو اپنے ماننے والوں کی نجات کا ضامن ہے، اور ایسے عقائد اپنائے جو مت نئے، مرادکن اور دلوں کو پراگندہ کر کے مسلمانوں کے مابین تفرقہ پیدا کرنے والے ہوں، اور جس کے باطل اور غلط ہونے میں کسی قسم کے شک وشبہ کی گنجائش نہ ہو تو خلافت اسلامیۃ پر لازم ہے کہ ایسے شخص یا قوم کو گمراہ تصور کرے۔ اور تین مرتبہ اسے اپنے باطل عقائد سے توبہ کرنے اور درست ومتفقہ عقیدہ اختیار کرنے کی دعوت دی جائے اگر وہ اپنے گمراہ کن عقائد سے تائب ہو کر راہ راست پر آجائے تو فبہا ورنہ اسے اپنے کئے کی بنا پر بطور سزا ملک بدر کر دیا جائے۔

اسی طرح خلافت اسلامیۃ اپنی حدود کے اندر کسی بھی شخص کو اس بات کی اجازت نہ دے کہ وہ کسی بھی حالت میں خلافت اسلامیۃ کے متفقہ عقیدے کو اپنی زبان یا قلم کے ذریعہ طعن وتشنیع کا نشانہ بنائے خواہ خفیہ طور پر ہو یا اعلانیہ بلکہ خلافت اسلامیۃ کا متفقہ عقیدہ جو کہ سلف الصالحین کا عقیدہ ہے کے بارے میں زبان یا قلم کے ذریعے لعن طعن کرنا خود اسلام پر لعن طعن تصور کیا جائے وہ اسلام جو خلافت اسلامیۃ کا قانون اور دستور حیات ہے۔

اور ایسا شخص جو اس فعل کا مرتکب ہو اسے خلافت اسلامیۃ کی حدود میں تین دن سے زیادہ نہ ٹھہرنے دیا جائے بلکہ اسے نکال کر ملک بدر کیا جائے۔ اور ہر وہ شخص جو عقیدہ اسلامیۃ سے انحراف کا مرتکب ہو وہ اسی سزا کا مستحق ہے۔ اس لئے کہ جو بھی عقیدہ اسلامیۃ سے انحراف کرے وہ مسلمانوں میں سے نہیں ہے اور جو مسلمانوں میں سے نہ ہو وہ ان کے غیروں میں سے ہے۔ لہذا اسے چاہئے کہ مسلمانوں کے ملک سے نکل کر جہاں چاہے پناہ لے اور جس کے پاس جانا چاہے چلا جائے۔ مملکت اسلامیۃ میں مسلمانوں کی وحدت اور اسلام کی حفاظت کا یہی ایک عادلانہ، منصفانہ، اور ہمدردانہ طریقہ ہے۔

﴿والحمد لله رب العالمين، وصلى الله على سيدنا محمد وآله وأصحابه اجمعين، اللهم تقبل منى انك أنت السميع العليم، واجعله وسيلةً بيني وبينك يوم لا ينفع مال ولا بنون الا من أتى الله بقلب سليم﴾

نور الهدى عفى الله عنه
خادم الحديث: جامعه ربانيه، كراچی.